سلسلۂ آصفیہ

# الغزالیؒ

یعنی

## امام محمد بن محمد غزالی کی سوانح عمری

جسکے

پہلے حصہ مین ولادت۔ سن رشد۔ تحصیل علوم۔ دربار کا تعلق۔ نظامیہ کی تدریس۔ ترکِ تعلقات۔ سفر۔ عزلت نشینی۔ حاسدون کی مخالفت۔ اور وفات کے حالات درج ہین۔

---

دوسرے حصہ مین تصنیفات کی تفصیل اور اُنپر تبصرہ اور تنقید ہی جس سے بتفصیل معلوم ہوسکتا ہی کہ امام صاحب نے علمِ کلام۔ علمِ تصوف۔ اور علمِ اخلاق کو کس حد تک ترقی دی اسکے ساتھ اُن کوششون کا بھی ذکر ہی جو امام صاحب نے مسلمانون کی ملکی۔ علمی عملی۔ اور اخلاقی حالت کے درست کرنے مین کین۔ اور جسکی وجہ سے وہ اپنے زمانے کے مصلح اور مجدد کہلائے۔

مرتبہ

## شبلی نعمانی

سابق پروفیسر مدرستہ العلوم علی گڑھ وحال ناظم صیغۂ علوم وفنون ریاست حیدرآباد (دکن)



طبع المطابع آسی پریس لکھنؤ مطبع ہوئی

باہتمام محمد عبد الولی پرنٹر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ترجمۂ مصنف

اسلام کا گوہر بار بادل ایک ہزار سال سے برابر ہندوستان کی اقلیم پر مصروف بارش ہی، کتنی بار بادل سحاب نیسان بنکر اُٹھا، اور اس عجائب زار ہند کا دامن لعل و گہر سے بھر گیا، اسی طرح کا ایک ابر خون کی بارش برساتا ہوا ۱۸۵۷ء مین تمام ملک پر چھا گیا، ہر جگہ خون برسا، لیکن کہین کہین خون کے لوتھڑون کی بجاے سرخ یاقوت برسے، جن مین سے ایک کو قدرت نے شبلی کے نام سے موسوم کیا،

ہندوستان کی بہیر حاصل زمین نے فقہ و حدیث مین، صغانی، علی متقی، شیخ عبد الحق، کلام و اسرار شریعت مین بحر العلوم اور شاہ ولی اللہ ادب و معانی مین عبد المقتدر ملک العلماء اور ملا محمود، فلسفہ و منطق مین ملا نظام الدین، اور ملا محب اللہ ادب و شاعری مین

سلمان، خسرو اور فیضی، تاریخ وخبر مین، برنی، ابو الفضل، اور آزاد (بلگرامی) کو پیدا کیا، لیکن اُسکے آغوش کا آخری فرزند (شبلی) وہ تھا، جو عبد الحق بھی تھا اور شاہ ولی اللہ بھی، ملا محمود بھی تھا اور فیضی بھی محب اللہ بھی، اور آزاد بھی، اور کم ازکم وہ یگانہ انفراداً ان مین سے اکثر کے برابر اور مجموعاً ان مین سے اکثر سے بہتر تھا۔

اسلام نے اپنی تیرہ صدیون مین ہر آن یہ ثبوت دیا ہے کہ اُسکی کیاریان ہر موسم مین نیا پھول کھلا سکتی ہین، اور اُسکے دنگل سے ہر میدان کے لیے نئے پہلوان پیدا ہو سکتے ہین، عہد اول سے اس وقت تک ہر قرن کی تاریخ اس دعوے کی بہترین مثال ہے، اُسنے عقل ونقل کی پہلی ٹکر کھائی تو ابن عطا اور علاف پیدا کیا، اور پھر ہر دور مین ابن فورک، امام الحرمین، غزالی، شیخ الاشراق، ابن حزم، ابن رشد، رازی، ابن تیمیہ، ابن قیم، قاضی عضد، احمد سرہندی شاہ ولی اللہ اور بحر العلوم، اپنی خاک سے پیدا کیا، ناممکن تھا، کہ اس قرن جدید مین اس موسم کے مناسب حال، کوئی نخل تازہ بر آور نہوتا اور اس میدان کے لائق کوئی پہلوان دنگل مین نہ اُترتا، اُنیسوین صدی کا مطلع، خورشید اسلام کا مغرب ہے، کیا کیا موتی تھے جو اس تاریکی مین ہم نے گم کیے، اور کیا کیا نوادر تھے، جو اس پردہ ظلمات مین چھپ گئے، لیکن صدی کا نصف شب (۱۸۵۷ء) تھا کہ مطلع سحر سے چند ستارے نمودار ہوئے۔

**عصر انقلاب** دنیاے اسلام اس دوران ایام مین، ایک عجیب انقلاب کے خطرناک

دور سے گذر رہی تھی، قدیم وجدید نظامات علم وعمل باہم متصادم تھے اور یہ عالم تھا کہ دوسری صدی کی ضروریات جو یونان وایران کے تصادم سے پیدا ہوئی تھین، یورپ کے تصادم سے دفعۃً پیدا ہو گیئن، لیکن اُس دورِ ماضی مین اسلام کا خزانہ جسقدر زر و جواہر سے مالامال تھا، اُسی قدر اس جنس کا یہان کال تھا، ناچار گوشہ نشین گداگرون کو جو جوشِ دین سے لبریز تھے، اُن مہمات کے لیے کمربستہ ہونا پڑا جو صرف منصور و مہدی و مامون کے بس کی چیزین تھین، جیب وآستین پُر نہ تھی لیکن قلب و سینہ اُن زر و جواہر کا مخزن تھا، جو مجدد دین ملت کے اعلان شہنشاہی کے لیے ضروری ہی

جدید عقل و فلسفہ تمدن کا حملہ متواتر دنیاے اسلام کے ہر گوشہ پر تھا، لاجرم صداے انا لہ لحافظون کے لیے ہر گوشہ سے علماے ملت لبیک گو دوڑ پڑے، ترکستان، روس، ایران، قسطنطنیہ، عراق، شام، مصر، تونس، الجزائر، مراکش، ہر جگہ مُصلحین و مجددین نے ظہور کیا، ہندوستان کی اسلامی آبادی تمام ممالک اسلام کی آبادی سے عظیم التعداد تھی، ضرور تھا اس طائفۂ مقدس کا وجود یہان عظیم العدد اور عظیم المرتبہ بھی ہو،

یہی سبب ہی کہ صداے اصلاح و تجدید جس سرعت نظام اور بلند آہنگی کے ساتھ یہان اُٹھی، دوسرے ممالک مین نہین اٹھی، اور جو فروغ و تکمیل یہان میسر ہوئی دیگر بلاد اسلامیہ مین نصیب نہوئی،

**ہندوستان کا دورِ اصلاح**

ہندوستان کا دورِ اصلاح جن افراد پر مشتمل تھا اُنکا سرِ عسکر یقیناً

وہی تھا، جسکے بوڑھے غمزون مین حد کرامات پنہان تھی" اور" جسکی ریش سپید کی درازی سحر کی چھٹکی ہوئی چاندنی تھی"، سر سید احمد خان، نواب محسن الملک، مولوی چراغ علی صاحب مولانا عنایت رسول صاحب چریاکوٹی، مولوی کرامت حسین جونپوری (کلکتہ) مولوی نذیر احمد، مولانا الطاف حسین حالی، اور سب سے آخر خاتمۃ المصلحین حجۃ الملۃ والدین شمس العلما مولانا شبلی، اس دور کے ارکان عظام تھے،

## مولانا شبلی نعمانی

مولانا ے مغفور اس بزم مین سب سے پیچھے آئے لیکن سب سے پیچھے نہین بیٹھے، جس کثرت، جس تنوع، جس گوناگونی کے ساتھ محامد و مناقب انکی ذات مین ودیعت تھے اور تماشاگاہ عالم مین جو جوہر کا کمال اُنھون نے دکھایا، یقین ہی کہ دنیا دیر تک اُس کو نہ بھولے گی۔

شبلی زخیل زمزمہ سنجان حشم گرفت
با این کہ ہیچ گونہ زخیل و حشم نداشت

مولانا کے حریفانِ معرکہ تلوار کا صرف ایک ہی وار جانتے تھے، متکلم فلسفی تھے، یا شاعر انشا پرداز تھے، یا زبان آور سخن فہم تھے یا سخن سنج لیکن یہ یگانۂ روزگار مجموعۂ ہر علم و فن تھا، جس رستہ پر قدم رکھا، میدان مین سب سے آگے نظر آیا، جوہر قرآن اور فقہ حدیث کا نشیمن اس عہد مین صرف اُسی کا سینہ تھا تاریخ کا وہ اس بازار مین تنہا جوہری تھا

فلسفہ وکلام کا وہ امام تھا، شاعری کا کہنہ مشق استاد تھا، انشاپردازی کے پامال کوچہ مین بھی اُسکی راہ الگ تھی، انشاپردازی (تحریر) وزبان آوری (تقریر) ان دونون کشورون مین صرف اُسی کا سکہ روان تھا، سخن فہمی وسخن سنجی اُس کے طائر سخن کے دو شہپر تھے، بالاے این وآن، وہ صرف دماغ وقلم کا انسان تھا، وہ ہاتھ تھا سراپا ہاتھ، تحریکہاے قومی کے عواقب پر جہان اُسکی نظر پہونچی تھی، حریف اُسکے دیکھنے سے قاصر تھے، اُسکا مخیلۂ دماغ جن دینی وملّی کارنامون کا تماشا دیکھتا تھا اور دکھانا چاہتا تھا بہت سی آنکھین اُسکے دیکھنے کی صلاحیت بھی نہین رکھتین، قومی، تعلیمی، اجتماعی، سیاسی، ادبی کون تجویز وعمل تھا جسکے لیے اُسکا ہاتھ نہ بڑھا، بااین ہمہ اُسکا مخصوص فن صرف تاریخ وکلام رہا

**حالات زندگی** مولانا ے مرحوم ہندوستان کے آشوب ایام اور بحران انقلاب ۱۸۵۷ء مین، صوبہ متحدہ کے ضلع اعظم گڈھ بندول نام ایک گاؤن مین پیدا ہوے تھے، قریۂ بندول قدیم شرفا کی ایک آبادی ہے، جسکی نسبت خود مولانا ے مرحوم فرماتے ہین،

فضل بندول اگر تو نشناسی

آدمی نیستی تو نسناسی

مولانا کا خاندان ایک شریف ممتاز، متمول اور صاحب اعزاز خاندان تھا، ابتدائی تعلیم وتربیت والدین کی زیر نگرانی اعظم گڈھ مین مولوی شکر اللہ نامی سے حاصل کی جو اس گاؤن کا صدر مقام تھا اور مولانا کے پدر بزرگوار یہان وکیل تھے،

اُن ایام مین فارسی زبان شرفا کی تعلیم کی زبان تھی مولانا نے تمام فارسی نصاب اس اثنا مین مکمل کیا، پھر عربی تعلیم شروع کی خاندان کے اور بہت سے اعزہ و احباب شریک تعلیم تھے، غازیپور مین ایک چشمۂ رحمت ہی، یہ چشمۂ فیض وہان سے بھی سیراب ہوا ہی، مولانا محمد فاروق صاحب چریاکوٹی جو اس عہد کے فاضل اجل اور مولانا عنایت رسول صاحب چریاکوٹی (جو گویا سرسید کے استاد تھے) کے برادر اصغر تھے، وہ ان دنون مدرسۂ غازیپور کے صدر مدرس تھے، مُولانا شبلی نے مولانائے ممدوح سے نصاب عربی کی متوسطات سے انتہا تک تعلیم حاصل کی۔

مولانا فاروق چرّیاکوٹی، فلسفہ، منطق، ہندسہ، ادب عربی، اور ادب فارسی مین خاک ہند کے آخری فرزند تھے، اُن کے بعد علما مین ان فنون کے کامل شاید ہی اُٹھین، مجکو فخر رہے گا کہ اس ہیچمدان نے جسطرح مولانا شبلی کے دامن تربیت مین پرورش پائی اسی طرح مولانا محمد فاروق کے آغوش تعلیم مین بھی تین برس تک پلا ہے، اس نسبت سے میرا روحانی باپ روحانی بھائی بھی تھا،

مولانا محمد فاروق کو اپنے شاگرد سے اسقدر اُنس و محبت تھی کہ وہ خود اپنے کو عرین دانش کا شیر اور شاگرد کو بچہ شیر، کہتے تھے۔ استاد نے شاگرد کا سجع کہا تھا، انا اسد وانت شبلی ،، اور آخر زمانہ مین مولانا فاروق صاحب غازیپور چھوڑکر خود مولانا کے گھر اعظم گڈھ آگئے تھے۔

مولانائے مرحوم نے اس ذات والاصفات کے آغوش مین معقولات کی

جس حد تک تعلیم پائی تھی تمام ہندوستان مین اُس سے زیادہ ہونا ناممکن تھا، اسوقت ہندوستان کے گوشون مین مستقل درسگاہون کے مالک، لکھنؤ مین مولانا عبد الحی فرنگی محلی، دہلی مین مولانا نذیر حسین محدث، لاہور مین مولانا فیض الحسن سہارنپوری ادیب رامپور مین مولانا عبد الحق خیر آبادی منطقی، مولانا ارشاد حسین صاحب فقیہ اور سہارنپور مین مولانا احمد علی محدث تھے، اور دیوبند کا مجمع العلما اب کی طرح پہلے بھی کم نہ تھا۔

مولانا عبد الحی کم سن تھے، اسلیے اس زمانہ کے کہن سال اُن کو خاطر مین نہین لاتے تھے، اور یہی اثر اُن کے شاگردون مین بھی پیدا ہوتا تھا، مولانا نذیر احمد، طریقۂ اہل حدیث کے پابند تھے، اس عہد مین علماے احناف کی نگاہون مین یہ طریقہ کفر کے ہم پایہ شمار ہوتا تھا، مولانا فاروق صاحب غالی حنفی تھے اور آخر تک رہے، اور یہی اثر مولانا مین ایک مدت تک رہا، اسلیے ان دو درسگاہون کو چھوڑ کر کم و بیش وہ ہر جگہ گئے، دیوبند مین مولانا کے ایک عزیز حبیب (مولوی محمد عمر صاحب) تعلیم پاتے تھے ان کے بلاوے پر وہان تشریف لے گئے، چند روز ٹھہرے شریک تعلیم نہوے اور واپس آئے،

مولانا کے رفقاے تعلیم کا بیان ہے کہ اس عہد مین مولوی فاروق کی معقولات دانی کا شور تھا، مولانا شبلی جس درسگاہ مین جاتے تھے، "بچۂ شیر کو، "شیر" سمجھ کر ہر طرف سے طلبہ، مناظرہ و مباحثہ کے لیے ٹوٹ پڑتے تھے، اور یہ پہلوان یکہ و تنہا ۔ تحانہ ہر دنگل سے فخر و غرور کے ساتھ باہر آتا تھا، سہارنپور

یا لاہور مین (اچھی طرح یاد نہین) مفتی عبداللہ صاحب ٹونکی سے کہ اس زمانے مین وہ بھی برابر کے طالب العلم تھے، جامع مسجد مین ایک منطقی بحث پر مناظرہ ہوا، اور ہر فریق اپنے کو فتحیاب سمجھ کر اٹھا،

اعظم گڈھ سے مولانا رامپور تشریف لے گئے، مولوی عبدالحق صاحب خیر آبادی کی درسگاہ مین آئے، لیکن مولانا فاروق کے تربیت یافتہ کو اب یہان کیا جوہر نظر آسکتا تھا، چند طالب العلم مناظرہ و مباحثہ کے لیے لپٹ پڑے، پھر وہان نہ گئے، مولوی ارشاد حسین صاحب سے فقہ کی اعلی کتابین پڑھین اور جب ذکر آتا مولانا اپنے استاد کی فقہ دانی اور تبحر دینی کی بہت مدح فرماتے تھے، رامپور سے ادب کی تکمیل کے لیے لاہور مولوی فیض الحسن صاحب کی خدمت مین پہونچے، مولوی فیض الحسن صاحب اس زمانہ کے اصمعی اور ابو تمام سمجھے جاتے تھے، ہندوستان کے تمام دورۂ اسلامی مین قاضی عبدالمقتدر کے سوا یہی ایک فرد ہے جو عربی شاعری کا صحیح مذاق رکھتا تھا ان کی شرح حماسہ اور دیگر تصنیفات و قصائد اس کے کافی شاہد ہین۔

لاہور مین مولانا صرف چند مہینے رہے، حماسہ شائد یہان شروع کی تھی، وقت نہ تھا، تو مولوی فیض الحسن صاحب اورنٹیل کالج سے آتے جاتے راستے مین پڑھاتے تھے،

لاہور سے مولانا سہارنپور مولوی احمد علی صاحب کی خدمت مین کہ محدث حنفی تھے

حاضر ہوے یہان کچھ دنون علم حدیث کی تحصیل فرمائی،

مولانا ے مرحوم اپنے تمام اساتذہ مین مولوی احمد علی صاحب کے اخلاق وآداب سادگی طبع ووضع اور اتباع سلف کے بیحد معترف تھے، اور ادب سے ان کو "ہمارے مولانا" کہا کرتے تھے،

عمر ۱۹ برس کی تھی، سال ۱۸۷۶ء تھا، ترمذی شریف زیر درس تھی، کہ خاندان کے بعض اعزہ نے، بغرض حج، سفر حجاز کا ارادہ کیا، حوصلہ مند طالب العلم کے لیے یہ بہترین موقع تھا، چنانچہ اُستاد محدث سے اجازت لیکر سفر حجاز کے لیے روانہ ہوگئے، فریضۂ حج ادا کیا، مکہ معظمہ سے مدینہ منورہ تشریف لے گئے، ایک عالم وجد تھا جو عاشق رسولؐ پر طاری تھا، اس عالم مین ایک قصیدہ اور ایک قطعہ فارسی زبان مین انشا فرمایا، جو سراپا شوق وآرزو ہی،

مدینہ منورہ مین بہت سے کتب خانے ہین، اس وقت مولانا پر حنفیت کا رنگ غالب تھا، کہ تمام ہندوستان حنفیت ووہابیت کی ہنگامہ آرائی مین مشغول تھا، چنانچہ وہان پہونچکر اسی قسم کی کتابون کی جستجو فرمائی، فرماتے تھے کہ فنون حدیث کا جو سامان وہان نظر آیا، کہین پر نہ دیکھا ابن عبد البر کی کتاب التمہید گو موطاے امام مالک کی شرح ونقد ہی لیکن درحقیقت وہ فنون حدیث کی دائرۂ معارف ہی، ایک بار مین نے پوچھا تھا تو فرماتے تھے کہ مدینہ کے کتب خانون مین دیکھی تھی۔

سفر حجاز کے بعض عجیب عجیب واقعات بیان فرمایا کرتے تھے منجملہ اسکے

ایک درویش ہند کا قصہ تھا، جسکے دونون پاؤن کانٹون سے چھلنی ہو گئے تھے موچنے سے کانٹے نکال رہا تھا کہ مولانا جا کر کھڑے ہو گئے، اشارہ کیا کہ تم بھی نکالو، پھر سوز و گداز کی لَے مین یہ شعر پڑھا،

آبلے روتے ہین خون، رنج بڑا ہوتا
کوئی کانٹا جو کفِ پا سے جدا ہوتا

عربون کی فیاض طبعی اور شرافت خُلق کے بھی بعض عجیب واقعات دیکھے۔

اِس سفر سے واپس آکر ”ظاہری طلب علم“ کا دور ختم کر دیا، لیکن واقعاً اب سے ”حقیقی طلب علم“ کا دور شروع ہوتا ہی، مولانا فطری شاعر تھے اردو اور فارسی مین کلام موزون فرماتے تھے، کتب بینی کی ابتدا سے عادت تھی، فرماتے تھے کہ اعظم گڈھ مین رہتا تھا تو ایک کتب فروش کی بازار مین دوکان تھی وہان جا کر اردو و فارسی کے دیوان دیکھا کرتا تھا کبھی کبھی گھر لے آتا تھا،

اعظم گڈھ کے قیام کے زمانے مین لکھنؤ اور اطراف کے بعض معززین یہان مقیم تھے، مشاعرے ہوتے تھے، طرحین دیجاتی تھین، غزلین پڑھی جاتی تھین، مولانا میر مشاعرہ بنتے تھے، اس زمانے کی بعض غزلین مشکل سے مجھے ملی ہین، اس زمانے مین پیام یار اور اودھ پنچ کا عنفوان شباب تھا، بڑے شوق سے ان کے نمبر پڑھتے تھے اور زبان کے مزے لیتے تھے، اودھ پنچ کی بعض طویل نظمین اب تک یاد تھین۔

اسوقت تک فارسی زبان، ہندوستان کے شرفا کی علمی زبان تھی، اس عہد مین بلکہ علی گڈھ پہونچے تک تمام خط وکتابت فارسی مین کرتے تھے، اور قلم برداشتہ لکھتے تھے، اس زمانے کے اکثر فارسی خطوط میرے پاس ہین،

مشاعرون کے علاوہ سب سے بڑا شغل آپ کا اس زمانے مین غیر مقلدون کی تردید، بلکہ تعذیب تھی، فرماتے تھے کہ "انسان عیسائی ہو سکتا ہے لیکن غیر مقلد نہین ہو سکتا"، لیکن عجائب روزگار دیکھو کہ یہ تعصب کا دریاے جوش، ابے تعصبی کے کس نشان تک اُتر آیا، اس زمانے مین غیر مقلدین کی تردید مین اردو فارسی، اور عربی مین کئی رسالے لکھے، بعض خود اُن کے نام سے اور بعض دوسرون کے نام سے چھپے ہوئے ملتے ہین، اسی عہد کا عربی رسالہ "اسکات المعتدی" ہے جسکے مولف کی نادانستہ سفر بیت المقدس مین ایک فاضل نے خود مولانا کے سامنے داد دی تھی،

اس عالم مین درس وتدریس کا سلسلہ بھی جاری تھا، مولوی حمید الدین صاحب اُسی زمانے کے فیض یافتہ ہین، مولانا اس عہد مین سخت درجہ متقشف اور مذہبی جابر تھے، تارکین وغافلین صلوۃ کو سخت تنبیہ فرماتے تھے، بعض لڑکون کو اس لیے کہ وہ آئندہ نماز پڑھنے کا وعدہ مستحکم کرین، دو دو گھنٹہ تک مارا ہے۔

گھر کے لوگون کو فکر تھی کہ اب یہ کوئی دنیاوی کام کرین، زمینداری کے کاروبار سپرد ہوئے لیکن علم ودانش کا رئیس اس سے عہدہ برآ نہو سکا،

اکثر فارسی و عربی خوان لوگ اُس زمانے مین اردو مین وکالت کا امتحان دیکر وکیل بنتے تھے، خود مولانا کے والد اور نیز استاد مولانا فاروق صاحب اسی قسم کے وکیل تھے، ناچار مولانا نے بھی امتحان وکالت دیا اور دوسری بار مین کامیابی حاصل کی، اور چند مہینے تک اعظم گڈھ اور بستی مین وکالت کی بھی، لیکن ایک متقشف عالم کے لیے، صدق و کذب اور صحت و خطا کی تبدیل و تقلیب سخت نفرت انگیز فرض تھا، مولانا ایک مقدمہ کا عجیب و غریب واقعہ بیان فرماتے تھے، کسی ٹھاکر نے اپنی کم سن لڑکی، بیاہ دی تھی داماد جوان ہوکر سُسر کو پسند نہ آیا، ادھر سے رخصتی کا تقاضا تھا اور ادھر سے شدید انکار تھا، ناچار شوہر نے عدالت مین مقدمہ دائر کردیا، لڑکی کا باپ مولانا کے والد کے پاس وکالت نامہ کے لیے آیا، وکیل صاحب نے مولانا کو فرمایا کہ تم لکھدو، مولانا نے قصہ پوچھا، توساری داستان اُسنے کہہ سنائی، سُنکر فرمایا کہ جب تم خود اقرار کرتے ہو کہ لڑکی اُس سے بیاہی جاچکی ہو تو اب کیا ہوسکتا ہی؟ جاؤ لڑکی کو رخصت کردو، وہ ہنستا تھا وکیل صاحب کے پاس آیا، وکیل صاحب نے مولانا سے فرمایا کہ "بس آپ وکیل بن چکے"، آخر خود وکالت نامہ لکھا، اور مقدمہ کی رود اد بنائی، مقدمہ لڑا گیا اور جیتا گیا،

وکالت چھوڑکر امانت مین نوکر ہوئے، رمضان کے زمانے مین، شدید گرمی، روزہ کے ساتھ گھوڑے پر سوار گاؤن گاؤن پھرا کرتے تھے نہ افطار کی فکر نہ سحری کا سامان، اور اسی طرح پورا مہینہ گذار لے گئے، آخر اس کوچے مین بھی

جی نہ لگا کہ ہادی فطرت پکار رہا تھا کہ شبلی تو اس سے بلند تر کام کے لیے پیدا ہوا ہے، ناچار پھر گھر مین بیٹھ کر، مطالعہ و تدریس مین مشغول ہوئے، قصائد و رسائل لکھنے شروع کیے،

یہ وہ عہد ہے کہ سر سید کے شور و ہنگامے سے تمام ہندوستان گونج رہا تھا، مولوی محمد حسین آزاد کی سنین الاسلام نئی نئی نکلی تھی وہ اکثر زیر مطالعہ رہتی تھی، مفاخر اسلام و عرب پڑھ پڑھ کر وجد کرتے تھے، اور اب یہ پہلی بار تھی کہ اون کے دل نے علما کی نادانی، تضیع اوقات، بے خبری، اور کج روی کا درد محسوس کیا، مولانا کے ایک نوجوان بھائی، مہدی مرحوم علی گڈھ کالج مین پڑھتے تھے، ۱۸۸۲ء مین قدرت کی اس زنجیر نے مولانا کو کالج مین کھینچا، بھائی سے ملنے گئے تو پیر میکدہ کو دل دے آئے۔

پیر کہن سال نے جوہر دانش، ناصیہ شباب پر نمودار پایا، بے اختیار مصر ہوئے کہ آپ ہمارے مدرسہ مین کیون نہین رہتے، مولانا نے قبول فرمایا، اور فارسی و عربی کے پروفیسر مقرر ہوگئے، اور آخر اتنے انقلابات اور گردشون کے بعد دائرہ تقدیر کا خط مرکز تک پہونچا،

سید صاحب نے خود اپنی کوٹھی مین رہنے کے لیے کمرہ دیا، مولانا حالی بھی قیام فرماتے تھے، مسٹر ارنلڈ بھی آگئے تھے، شب و روز کچھ عجیب سی صحبت رہتی تھی، سید صاحب کا کتب خانہ دیکھ کر، مولانا فرماتے تھے کہ مین باغ باغ ہوگیا، مصر و یورپ کے تمام جدید و قدیم مطبوعات الماریون مین بہ ترتیب سجے تھے، مولانا فرماتے تھے

کہین کئی کئی گھنٹے ان الماریون کے پاس کھڑا رہتا تھا، اور کبھی تھک کر انھین الماریون کے پاس زمین پر بیٹھ جاتا تھا،

سنین الاسلام کا نقشہ آنکھون کے سامنے تھا، پہلے چھوٹے چھوٹے تاریخی رسالے اور قومی نظمین لکھین، گذشتہ تعلیم، مثنوی صبح امید وغیرہ اُسی فصل کے میوے ہین، پہلے تاریخ بلاد اسلامیہ لکھنے کا خیال آیا، پھر گھٹا کر تاریخ بنی العباس شروع کی، لیکن جسقدر آگے بڑھتے گئے، میدان زیادہ کشادہ، فراخ اور نتیجہ صبر آزما اور دیر طلب نظر آنے لگا، ناچار "نامورانِ اسلام" کی منزل پر مسافر خیال نے دم لیا اور المامون شروع ہو کر ختم ہوئی، اسکے بعد رفتہ رفتہ اور کتابین تصنیف ہوئین، بعض بعض مباحث مہمہ پر کانفرنس مین رسائل لکھ کر پیش کیے، اور قبول عام کی سند حاصل کی۔

۱۸۹۲ء مین سیرۃ النعمان سے قلم نے فراغت پائی تھی، اور الفاروق کا تخیل تھا، کہ مصر و شام و روم کا سفر پیش آیا، مسٹر آرنلڈ کی معیت مین رہ سپر قسطنطنیہ ہوے، وہان سے ایشیاے کوچک شام اور مصر ہوتے ہوئے چھ مہینے کے بعد ہندوستان واپس آئے، جدید اسلامی ہندوستان کا یہ پہلا علمی سفر تھا جو کسی عالم کی ہمت نے قبول کیا، ان مسافرتون مین انھون نے کیا کیا تماشے دیکھے، اُن کا خامۂ نقاش خود سفرنامہ مین اُن کی رنگین تصویرین دکھا چکا ہے۔

واپس آکر کالج مین وہ قصیدہ پڑھا، ہمان می بینم، سید صاحب اس زمانے مین کالج کے براے نام سکرٹری تھے، اصل مالک سید محمود بن گئے تھے جن کے

طرز عمل سے ہر شخص نالان تھا، مولانا نے کئی بار استعفا دیا، مسٹر بک نے نامنظور کیا۔ آخر ۱۸۹۸ء کی مئی مین کالج سے رخصت لی سید صاحب اور مسٹر بک مصر تھے کہ مولانا یہان شش ماہہ قیام کرین، لیکن وہ اپنے وطن چلے آئے اسی زمانے مین سید صاحب نے بھی انتقال کیا، اسی اثنا مین ۱۶ سال کی خدمت کے بعد ۱۸۹۸ء مین کالج کی پروفیسری سے استعفا دیدیا، اب مستقلاً اعظم گڈھ مین قیام کیا، الفاروق زیر ترتیب تھی، نیشنل اسکول ایک انگریزی کا مدرسہ یہان قائم کیا تھا اُس کے انتظام و ترقی مین مصروف ہوئے، ۱۸۹۹ء مین صحت ہوا کے لیے کشمیر گئے، لیکن آب وہوا موافق نہ آئی علیل ہو گئے، تاہم الفاروق کی تالیف و تحریر جاری تھی الفاروق کی جس دن آخری سطرین قلم نے لکھی ہین مصنف بستر مرض پر دراز تھا، اور گھنٹون تک ہوش نہ آیا، اس مرض نے اس قدر طول کھینچا کہ مہینون تک لکھنا پڑھنا ایک قلم متروک ہو گیا، اور آخر بمشکل صحت ہوئی، قصیدہ کشمیریہ مین یہی واقعات منظوم ہوئے ہین، اور اسی مرض سے صحت پر مولانا حالی نے وہ تہنیت لکھی ہی جس کا مطلع ہی،

للہ الحمد پس از ناخوشی و رنج دراز

شبلی ما برادا ز سر بالین برخاست

یہین کے قیام کے زمانے مین الفاروق چھپکر نکلی، یہان کچھ ہی روز قیام رہا کہ مولوی سید علی بلگرامی کے اصرار پر ریاست حیدرآباد مین نظامت علوم و فنون کا عہدہ قبول فرمایا، اور پھر یہین سے الغزالی، سوانح رومی، علم الکلام، الکلام اور موازنہ بہ ترتیب

تصنیف ہوکر نکلی،

ہم نے اب تک ندوۃ العلما کی داستان نہین چھیڑی، ندوۃ العلما کا تخیل مولوی محمد علی صاحب کانپوری اور دیگر ارباب فہم کی فکر تھی مولانا اس قسم کے کامون کے لیے سراپا انتظار تھے، دوسرے ہی اجلاس سے شریک ہوگئے، مصر و قسطنطنیہ کے سفر نے تعلیم و نصاب تعلیم و طریقۂ اصلاح تعلیم کے متعلق عجیب و غریب خیالات پیدا کر دیے تھے، اور اسی جوش مین دار العلوم کا خاکہ طیار کیا، اور اب بھی اُس کو کوئی پڑھے گا تو فوراً کہدیگا کہ مصنف قسطنطنیہ کی فضا مین کھڑا ہوکر مسلمانان ہندوستان کے لیے راہ بتا رہا ہی، مولانا مسلمانون کی ہر قسم کی اصلاح کو علما کی اصلاح پر منحصر رکھتے تھے اور علما کی اصلاح طریقۂ تعلیم کی اصلاح پر موقوف جانتے تھے، اس بنا پر دار العلوم اور ندوہ ہی اُن کے نزدیک کام کا اصلی طریقہ تھا، مولوی محمد علی صاحب کے استعفا کے بعد ندوہ مین جب انحطاط شروع ہوا، تو خود لکھنؤ چلے آئے، اور دار العلوم کو تقریباً ۱۹۰۵ء مین اپنے ہاتھ لے لیا۔

اس کے بعد جو خدمتین ندوہ کی اُنھون نے انجام دین اور جس حد تک اُسکو ترقی دی اُسکی تفصیل کا یہ موقع نہین، خیرہ چشمون سے کامیابی کی یہ درخشندگی دیکھی نہ گئی، رخنہ اندازی شروع کی، تا آنکہ ۱۹۱۳ء مین ملول ہوکر علیحدہ ہوگئے،

دنیاوی حیثیت سے مولانا نے جو وقار حاصل کیا وہ بھی کم نہ تھا، ۱۸۹۴ء مین شمس العلما کا خطاب عطا ہوا، پنجاب یونیورسٹی کے فیلو ہوئے، اسی زمانے مین

رائل ایشیاٹک سوسائٹی کے ممبر ہوئے، تقریباً ۱۹۰۸ء مین اڈنبرا مسلم سوسائٹی کے پریسیڈنٹ ہوئے ۱۹۱۰ء مین شملہ کی گورنمنٹ اور نٹیل کانفرنس مین مدعو ہوئے، ۱۹۱۲ء مین آلہ آباد کی سرکاری ورنیگولر اسکیم کمیٹی مین شریک ہوئے اور گورنمنٹ نے مولانا ہی کی تجویز پر مسئلہ کا فیصلہ کیا، ڈھاکہ یونیورسٹی کے جلسون مین بلائے گئے، حکام صوبہ اور والیان ریاست اکثر خلوص ومحبت سے ملتے تھے، گذشتہ موقع تاجپوشی مین ہز مجسٹی نے شرف ملاقات بخشا، بھوپال، رامپور، جزیرہ اور حیدرآباد کے رؤسا مولانا کے قدردان تھے حیدرآباد مین مشرقی یونیورسٹی کے وضع نصاب کے لیے تقرر ہوا،

حضور نظام نے اولاً ایک سو ماہوار کا منصب جاری کیا، پھر ۱۹۱۲ء سے تین سو ماہوار کردیا، تمام ہندوستان، مصر و شام و ٹرکی و جزائر ملایا، بلکہ انگلینڈ، پیرس، اور برلن سے علمی استفتا اور سوالات ہمیشہ آیا کرتے تھے، مسٹر ارنلڈ (انگلینڈ) مسیو بوا (پیرس)، ڈاکٹر محمود لبیب (برلن)، سے علمی استفادہ کرتے تھے، ۱۸۹۹ء کی اورنٹیل کانفرنس مین جو اٹلی مین منعقد ہوئی تھی شرکت کا ارادہ تھا کہ دفعۃً بیمار ہوگئے، اور نہ جاسکے ۱۹۱۳ء مین ٹرکی کی طرف سے مدینہ یونیورسٹی کے قیام کا جو خیال تھا اُسکے واضعین نصاب مین مولانا کا نام بھی داخل تھا، ۱۹۰۰ء مین امیر عبدالرحمان خان والی کابل نے ترجمہ کا محکمہ قائم کیا، اُسکے لیے ہندوستان سے مولانا کا انتخاب ہوا، لیکن مولانا نے جانے سے انکار کیا،

ادھر وقف اولاد کی مہم سر اُٹھائی اور باحسن وجوہ پریوی کونسل تک معاملات

پہونچاکر کامیابی کے ساتھ ختم کی، اشاعت اسلام کی عظیم الشان اسکیم کئی بار لکھی، اور ہر بار قدم آگے بڑھاکر پیچھے ہٹ گئے، ندوہ مین قرآن کا اکثر درس جاری رکھا، آخر مین دار المصنفین کا ارادہ تھا، کہ قوم مین اشخاص پیدا ہون، سب سے آخری اور اہم تصنیف "سیرۃ نبوی" زیر تالیف و نظر تھی، کچھ اجزا طیار ہو چکے تھے، کچھ باقی تھے کہ پندرہ روز کی علالت کے بعد ۱۸- نومبر ۱۴ء ۱۹ مطابق ۲۸- ذیحجہ ۳۲ ۱۳ہجری مین وفات پائی ۵۷ مین پیدا ہوئے تھے اور ۵۷ ہی برس کی عمر پائی، ہنگامہ مشرق (غدر) مین ظہور کیا، اور ہنگامہ مغرب (جنگ یورپ) مین مخفی ہوئے، بدء الاسلام سیرۃ نبوی مین پہلی تصنیف کی، اور سیرۃ نبوی پر آخر دم توڑا، انا للہ وانا الیہ راجعون ہندوستان سے مصر اور مصر سے یورپ تک تمام عالم نے ماتم کیا،

**تصنیفات** بہ ترتیب زمانہ حسب ذیل تصنیفات یادگار چھوڑین، رسالہ گذشتہ تعلیم، الجزیہ کتب خانہ اسکندریہ، المامون، رسائل شبلی، سیرۃ النعمان، الفاروق، سفرنامہ الغزالی، علم الکلام، الکلام، سوانح مولانائے روم، موازنہ انیس و دبیر، شعر العجم، مقالات شبلی، مضامین عالمگیر، سیرۃ النبیؐ، مجموعہ کلام اردو، یہ تمام تصنیفات اردو زبان مین ہین،

---

عربی مین، اسکات المعتدی، بدء الاسلام، الجزیہ، النقد علی التمدن الاسلامی اور بعض مضامین، جو مصری رسالون مین لکھے،

فارسی مین دیوان شبلی، دستۂ گل، بوئے گل، وغیرہ رسائل مختصرہ،

# الغزالی

کتاب الغزالی، درحقیقت ایک وسیع سلسلہ کی ایک کڑی ہی، فن کلام جسکی ایجاد وتدوین کا فخر مسلمان بجا طور سے کرسکتے ہین، جس سے معلوم ہو سکتا ہی کہ "مسلمان ارسطو کی گاڑی کے قلی[1] تھے"، یا "اس سازوسامان اسلامی مین خود ارسطو قلی" نظر آرہا ہی،

مولانا کا اصل موضوع یہ تھا کہ اس فن مین اب سے پہلے کیا ہوچکا ہی، اور اب کیا ہونا باقی ہی، اس کے لیے اُنھون نے چار حصے ترتیب دیے،

(۱) علم کلام کی ابتدا اُسکی مختلف شاخین، اور اسکی عہد بہ عہد کی تبدیلیان اور ترقیان،

اس ضرورت کے لیے علم الکلام تصنیف کی،

(۲) علم کلام نے اثبات عقاید اور ابطال فلسفہ کے متعلق کیا کیا اور کس حدتک کامیابی حاصل کی،

یہ حصہ مستقل طور پر تصنیف نہوا مختلف مضامین اسی موضوع کی تمہید مین، مثلاً "فلسفہ یونان واسلام"، وغیرہ سے لکھے، یا الکلام والغزالی وسوانح کے

---

[1] ڈریپر ایک امریکن مصنف کا قول ہی،

ضمن مین زیر تحریر آگئے،

(۳) ائمہ علم کلام کی سوانح عمریان،

اس سلسلہ مین الغزالی، اور سوانح رومی، دو کتابین تالیف پائین،

(۴) جدید علم کلام،

اس موضوع پر الکلام تصنیف فرمائی، جو درحقیقت دوسرے حصہ پر بھی مشتمل ہے،

# فہرست مضامین کتاب الغزالی

**تمام شد**

سلسلۂ آصفیہ

# الغزالی

یعنے

## امام محمد بن محمد غزالیؒ کی سوانح عمری

جسکے

پہلے حصّہ مین ولادت - سن رشد - تحصیل علوم - دربار کا تعلق - نظامیہ کی تدریس ترک تعلقات
سفر - عزلت نشینی - حاسدون کی مخالفت - اور وفات کے حالات درج ہین -
دوسرے حصّہ مین تصنیفات کی تفصیل اور اُن پر تبصرہ اور تنقید ہی جس سے مفصل معلوم
ہوسکتا ہی کہ امام صاحب نے علم کلام - علم تصوف اور علمِ اخلاق کو کس حد تک ترقی دی -
اسکے ساتھ اُن کوششون کا بھی ذکر ہی جو امام صاحب نے مسلمانون کی ملکی علمی - عملی - اور
اخلاقی حالت کے درست کرنے مین کین اور جسکی وجہ سے وہ اپنے زمانے کے مصلح اور مجدّد کہلائے

مرتبہ

شبلی نعمانی

سابق پروفیسر مدرسۃ العلوم علی گڈھ وحال ناظمِ صیغۂ علوم و معتمد دار العلوم ندوۃ العلما

آسی پریس لکھنؤ مین چھپی

ماطفلِ کم سواد، وسبق، قِصّہای دوست
صدبار۔ خوانده ودگر از سر گرفته ایم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلحمدُ لِلّٰہِ رَبِّ العالمین والصّلوٰۃ علیٰ رسولہٖ محمّدٍ وّاٰلہٖ واَصحابہٖ اجمعین

**علمِ کلام** جو مسلمانون کی خاص ایجادات مین سے ایک مہتم بالشان علم اور اُنکا سرمایۂ ناز ہی۔ مین آجکل اُسکی نہایت مبسوط تاریخ لکھ رہا ہون اور اُسکے چار حصّے قرار دیے ہین۔

(۱) علمِ کلام کی ابتدا۔ اُسکی مختلف شاخین۔ عہد بعہد کی تبدیلیان اور ترقیان۔

(۲) علمِ کلام نے اثباتِ عقائد اور ابطالِ فلسفہ کے متعلق کیا کیا؟ اور کس حد تک کامیابی حاصل کی؟۔

(۳) ائمۂ علمِ کلام کی سوانح عمریان۔

(۴) جدید علمِ کلام۔

پہلا حصّہ بقدر معتدبہ لکھا جاچکا تھا کہ بوجوہ چند رُک گیا اور تیسرا حصہ شروع ہو گیا اس حصّے مین امام غزالی کی سوانح عمری شروع ہوئی تو بڑھتے بڑھتے ایک مستقل کتاب

بن گئی، چونکہ پوری کتاب کی طیاری کو عرصہ درکار تھا مناسب معلوم ہوا کہ بلا انتظار باقی، یہ حصہ الگ شائع کردیا جائے۔ امام صاحب کے حالات مین اُن کے اصول عقائد اور طرزِ استدلال کی تفصیل بھی ہی۔ اِس طرح علمِ کلام کے اکثر مہتم بالشان مسائل بھی اس کتاب مین آگئے ہین۔

امام غزالی کی سوانح عمری مین کوئی مستقل کتاب تو غالباً لکھی نہین گئی لیکن رجال اور تراجم کی کتابون مین عموماً اُنکے حالات کسی قدر تفصیل کے ساتھ مذکور ہین۔ اُن مین سے تبیین کذب المفتری فیما نُسب الی ابی الحسن الاشعری۔ اور طبقات الشافعیہ، خاصتہً ذکر کے قابل ہین۔

پہلی کتاب۔ علامہ ابن عساکر دمشقی مشہور محدّث کی تصنیف ہی۔ یہ کتاب اصل مین امام اشعری کے حالات مین ہی، لیکن اشاعرہ مین جو لوگ مشاہیر تھے اُنکا بھی تذکرہ ہی۔ اس تقریب سے امام غزالی کے حالات بھی لکھے ہین، اور چونکہ عبد الغافر فارسی کے حوالے سے لکھے ہین جو خود امام غزالی کے ہمعصر تھے، اس لیے جسقدر لکھا ہی حرف حرف سند کے قابل ہی۔ یہ کتاب یورپ مین چھپ گئی ہی۔

دوسری کتاب۔ علامہ ابن السبکی کی تصنیف ہی جو مشہور محدث تھے، یہ کتاب اِس جامعیت سے لکھی گئی ہی کہ مجموعی حیثیت سے رجال کی کوئی کتاب، اسکی ہمسری نہین کرسکتی۔ امام غزالی کا حال جسقدر اس کتاب مین ہی، کسی کتاب مین اس سے آدھا کیا اسکے برابر بھی نہین مِل سکتا۔ اس لیے مین نے سوانح عمری کے متعلق زیادہ تر انھین دونون

کتابون پر مدار رکھا. باقی امام صاحب کے اصول اور مسائل، تو اسکے لیے خود امام صاحب
کی تصانیف کافی تھین جسکا بہت بڑا ذخیرہ میرے پاس موجود تھا۔

امام صاحب اس رتبے کے شخص تھے کہ ایک مدت تک، اُن کی تصانیف
کا یورپ مین بھی چرچا رہا۔ اور بہت سے نامور مصنفون نے اُنکی تصانیف پر شروح و حواشی
لکھے فلسفہ کی جو تاریخین لکھی گئی ہین انمین امام صاحب کا ذکر خاص طرح پر کیا گیا، اور بعض
کتابین خاص امام صاحب کی تصنیفات کے متعلق لکھی گئین۔ ان مین سے دو تصنیفین
میرے پاس موجود ہین۔ پروفیسر گوشی R.GOSCHE کی کتاب الغزالی AL.GAZALI
اور پروفیسر مونک S.MUNK کی کتاب الربط بین فلسفة الیہود والاسلام
MELANGES.DE.PHILOSOPHIE.JUIVE.ET ARABE

پہلی کتاب جرمن زبان مین تھی اس لیے مین اُس سے فائدہ نہین
اُٹھا سکا۔ دوسری کتاب سے مین نے فائدہ اُٹھایا ہے اور جابجا اُسکے حوالے
دیے ہین۔

# امام غزالی

امام صاحب کی ولادت

غزالی کی وجہ تسمیہ

محمد نام، حجۃ الاسلام لقب، غزّالی عرف، سلسلۂ نسب یہ ہی محمد بن محمد بن محمد بن احمد
خراسان کے اضلاع مین ایک ضلع کا نام طوس ہی اُسمین دو شہر ہین، طابران
اور توقان، امام صاحب ۴۵۰ھ ہجری مین طابران مین پیدا ہوئے۔ اُن کے باپ رشتہ فروش
تھے اور اس مناسبت سے اُنکا خاندان غزّالی کہلاتا تھا، کیونکہ غزل کے معنی کاتنے
کے ہین۔ عربی زبان مین جو نسبت کا قاعدہ ہی اُسکی رو سے غزّال کافی تھا، لیکن
خوارزم اور جرجان وغیرہ مین نسبت کا یہی طریقہ ہی، چنانچہ عطّار کو عطاری اور قصّار کو
قصّاری کہتے ہین۔ علامۂ سمعانی نے کتاب الانساب مین لکھا ہی کہ "غزالہ، طوس کے
ایک گانون کا نام ہی۔ امام صاحب وہین کے رہنے والے تھے"۔ چنانچہ علامۂ موصوف
کے نزدیک غزّالی بتشدید نہین بلکہ بتخفیف ہی۔ ابن خلکان نے، امام صاحب کے
چھوٹے بھائی امام احمد غزّالی کے حال مین، علامۂ سمعانی کا یہ قول نقل کرکے لکھا ہی
کہ "یہ تحقیق تمام اور مؤرّخین کے خلاف ہی"۔ اگرچہ بعض بعض اور مؤرّخین نے بھی

علامۂ سمعانی کی تائید کی ہی۔ چنانچہ فیومی نے مصباح مین شیخ محی الدین سے جو کہ ساتوین پشت مین امام غزّالی کے نواسے تھے، یہ روایت کی ہی کہ "ہمارے نانا کا نام بہ تشدید نہین بلکہ بہ تخفیف[1] ہی"، لیکن اسمین شبہ نہین کہ پہلی ہی روایت معتبر ہی اور بڑی دلیل اسکی یہ ہی کہ طوس کے ضلع مین غزالہ کوئی گانوٗن نہین۔

امام صاحب کے خاندانی پیشہ کے ذکر مین یہ بیان کرنا ناموزون نہوگا کہ اُس زمانہ مین اور اس سے پہلے، مسلمانون مین تعلیم اسقدر عام ہوگئی تھی کہ ادنی سے ادنی پیشہ والے بھی تعلیم سے محروم نہین رہے تھے، یہان تک کہ انھین پیشہ ورون مین ایسے ایسے صاحب کمال پیدا ہوئے جنکو آج ہم امام اور علامہ کے لقب سے پکارتے ہین۔ مثلاً امام ابو حنیفہ، بزاز تھے۔ شمس الایمہ حلوائی تھے۔ امام ابو جعفر، کفش دوز تھے، علامۂ قفال مروزی، قفل ساز تھے۔ وغیرہ وغیرہ نوبت یہان تک پہونچی کہ تعلیم کی بدولت خود یہ پیشے ذلیل نہ رہے، بڑے بڑے علما یہ پیشے اختیار کرتے تھے اور انھین پیشون کے انتساب سے اُنکا نام لیا جاتا تھا۔

امام صاحب کے والد، اتفاق سے تعلیم سے محروم رہ گئے تھے۔ جب مرنے لگے تو انھون نے امام صاحب اور اُنکے چھوٹے بھائی امام احمد غزّالی کو اپنے ایک دوست کے سپرد کیا اور کہا کہ مجھکو نہایت افسوس ہی کہ مین لکھنے پڑھنے سے محروم رہ گیا، اس لیے مین چاہتا ہون کہ ان دونون لڑکون کو تعلیم دلائی جائے تاکہ میری جہالت کا کفارہ ہوجائے،

[1] شرح احیاء العلوم تذکرۂ امام غزالی

انکے مرنے پر اُس بزرگ نے امام صاحب کو تعلیم دلانی شروع کی چنانچہ ابتدائی مراحل
طے کرائے لیکن چند روز کے بعد تعلیم کا کوئی سامان نہ رہا۔ امام صاحب کے والد جو رقم
مصارف تعلیم کے لیے دے گئے تھے وہ ختم ہو چکی۔ اس بزرگ نے امام صاحب سے کہا
کہ تمھارے والد کا سرمایہ ہو چکا اور میرے پاس کچھ مال و متاع نہیں اس لیے تم دونوں
بجائی کسی مدرسے مین داخل ہو جاؤ۔ چنانچہ امام صاحب نے انکے حکم کی تعمیل کی۔ اس زمانے
تک اگرچہ باقاعدہ مدارس بہت کم تھے، لیکن خانگی درسگاہین نہایت کثرت سے تھیں۔
بڑے بڑے نامور اور ائمہ فن اپنے گھرون پر یا مساجد مین تعلیم دیتے تھے، اور جسقدر
طلبہ انکے حلقۂ درس مین تعلیم پاتے تھے، اُن کے ہر قسم کے مصارف کا بندوبست شہر
کے امرا اور رؤسا کی طرف سے کیا جاتا تھا۔ اس بنا پر کوئی شخص گو کیسا ہی کم مقدور ہو اعلی
سے اعلی تعلیم حاصل کر سکتا تھا۔ آج ہمارے ملک مین بھی تعلیم عام ہے لیکن یہ محض ابتدائی
تعلیم ہے، اعلی تعلیم صرف کالجون مین ہوتی ہے اور وہ اسقدر گران ہے کہ کم مایہ آدمی
اس سے بہت کم فائدہ اُٹھا سکتے ہین۔

ابتدائی تعلیم

امام صاحب نے فقہ کی ابتدائی کتابین احمد بن محمد راذکانی سے پڑھین۔ یہ
بزرگ امام صاحب کے شہر ہی مین مقیم تھے اور یہین درس دیتے تھے۔ اسکے بعد

تعلیم کا طریقہ

جرجان کا قصد کیا اور امام ابو نصر اسمٰعیلی کی خدمت مین تحصیل شروع کی۔ اُس زمانے مین
درس کا یہ قاعدہ تھا کہ اُستاد مطالب علمیہ پر جو تقریر کرتا تھا، شاگرد اُسکو قلمبند کرتے
جاتے تھے اور نہایت احتیاط سے محفوظ رکھتے تھے۔ ان یادداشتون کو تعلیقات

کہتے تھے - چنانچہ امام صاحب نے بھی تعلیقات کا ایک مجموعہ طیار کیا تھا - چند روز کے بعد وطن کو واپس آئے - اتفاق سے راہ مین ڈاکہ پڑا، اور امام صاحب کے پاس جو کچھ سامان تھا سب لٹ گیا - اُسمین وہ تعلیقات بھی تھین جو امام ابونصر نے لکھوائی تھین - امام صاحب کو اُسکے لُٹنے کا نہایت صدمہ تھا - چنانچہ ڈاکوؤن کے سردار کے پاس گئے اور کہا کہ "مین اپنے اسباب اور سامان مین سے صرف اُس مجموعہ کو مانگتا ہون، کیونکہ مین نے اُنھین کے سننے اور یاد کرنے کے لیے یہ سفر کیا تھا" وہ ہنس پڑا اور کہا کہ "تمنے خاک سیکھا، جبکہ تمھاری یہ حالت ہو کہ ایک کاغذ نہ رہا تو تم کورے رہ گئے" یہ کہکر اُسنے وہ کاغذات واپس دیدیے - امام صاحب پر اُسکے طعنہ آمیز فقرے نے ہاتفِ غیبی کی آواز کا اثر کیا - چنانچہ وطن پہونچکر وہ یادداشتین زبانی یاد کرنی شروع کین - یہان تک کہ پورے تین برس صرف کر دیے اور اُن مسائل کے حافظ بن گئے -

امام صاحب کی یادداشتون کا لٹ جانا

امام صاحب پر ایک قزاق کے طعنہ کا اثر

اب امام صاحب کی تحصیلِ علمی اس حد تک پہونچگئی تھی کہ معمولی علما اُنکی تشفی نہین کر سکتے تھے، اسلیے تکمیلِ علوم کے لیے وطن سے نکلنا چاہا - اس زمانے مین اگرچہ تمام ممالکِ اسلامیہ مین علوم و فنون کے دریا بہہ رہے تھے - ایک ایک شہر بلکہ ایک ایک قصبہ مدرسون سے معمور تھا - بڑے بڑے شہرون مین سیکڑون علما موجود تھے - اور ہر عالم کی درسگاہ بجاے خود ایک مدرسہ تھا - لیکن ان سب مین دو شہر علم و فن کے مرکز تھے - نیشاپور اور بغداد - کیونکہ خراسان، فارس، اور عراق، کے تمام ممالک مین دو بزرگ اُستاد الکل تسلیم کیے جاتے تھے یعنے امام الحرمین اور علامہ ابو اسحٰق شیرازی، اور یہ دونون بزرگ

امام صاحب کا [illegible] تحصیل کی [illegible] سے [illegible] نیشاپور کا سفر

امام الحرمین کی شاگردی

انھین دونون شہرون مین درس دیتے تھے۔ نیشاپور چونکہ قریب تھا اسلیے امام صاحب نے وہین کا قصد کیا۔ اور امام الحرمین کی خدمت مین حاضر ہوے۔

نیشاپور کی علمی حالت

نیشاپور کی علمی حالت یہ تھی کہ اسلام مین سب سے پہلا مدرسہ جو تعمیر ہوا یہین ہوا جسکا نام مدرسۂ بیہقیہ تھا، امام الحرمین (امام غزالی کے اُستاد) نے اسی مدرسے مین تعلیم پائی تھی۔ عام شہرت ہی کہ دنیاے اسلام مین سب سے پہلا مدرسہ، بغداد کا **نظامیہ** تھا، چنانچہ ابن خلکان نے بھی یہی دعوی کیا ہی۔ لیکن واقعہ یہ ہی کہ یہ فخر، بغداد کے بجاے نیشاپور کو حاصل ہی۔ بغداد کا نظامیہ ابھی وجود مین نہین آیا تھا کہ نیشاپور مین متعدد بڑے بڑے دار العلوم قائم ہو چکے تھے، ایک وہی بیہقیہ جسکا ذکر ابھی گذر چکا ہی۔ دوسرا سعدیہ۔ تیسر النصریہ۔ جسکو سلطان محمود کے بھائی نصر بن سبکتگین نے قائم کیا تھا[1]، اِن کے سوا اور بھی مدرسے تھے جنکا سرتاج نظامیۂ نیشاپور تھا۔ امام الحرمین اسی مدرسہ کے مدرّس اعظم تھے۔

امام الحرمین کا مختصر حال

امام الحرمین۔ کا اصلی نام عبد الملک اور لقب ضیاء الدین تھا۔ ابتدائی کتابین اپنے والد سے پڑھین۔ اُنکے انتقال کے بعد، ابو القاسم اسکافی کے شاگرد ہوئے جو مدرسۂ بیہقیہ کے مدرّس اعظم تھے۔ فراغ تحصیل کے بعد بغداد گئے اور وہان بڑے بڑے نامور علما کے فیض صحبت سے مستفید ہوئے۔ بغداد سے واپس آکر نیشاپور مین مسند درس پر بیٹھے لیکن اسی زمانے مین، عمید کندری کی تحریک سے الپ ارسلان سلجوقی نے حکم دیدیا تھا کہ مساجد مین امام ابو الحسن اشعری پر خطبہ مین لعنت پڑھی جائے، امام الحرمین، سلسلۂ اشعریہ مین داخل تھے انکو نہایت

[1] مقریزی جلد دوم صفحہ ۳۶۳

ناگوار ہوا اور ناراض ہو کر حرمین چلے گئے۔ وہان انکی بڑی قدر و منزلت ہوئی اور انکا حلقہ درس ملجاے عام بن گیا۔ مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کے فتوے انھین کے پاس آتے تھے اسی بنا پر امام الحرمین کے لقب سے پکارے جانے لگے۔ عمید کندری کے بعد الپ ارسلان نے نظام الملک کو وزیر مقرر کیا، نظام الملک کی بے تعصبی۔ عدل و انصاف۔ اور قدردانی کی شہرت بہت جلد پھیل گئی۔ امام الحرمین یہ حالات سنکر حرمین سے واپس آگئے اور نظام الملک نے خاص انکے لیے ایک بڑا مدرسہ نیشاپور مین تعمیر کیا جسکا نام نظامیہ رکھا۔

سلطان وقت کی دربار مین امام الحرمین کی عزت

امام الحرمین درس و تدریس کے علاوہ تمام مذہبی صیغون کے افسر تھے، وعظ۔ امامت خطابت، اور تمام ممالک اسلامیہ کے اوقاف، انھی کے سپرد تھے، سلاطین وقت انکا یہ احترام کرتے تھے کہ ایک دفعہ انھون نے ملک شاہ سلجوقی کے ایک حکم کے مقابلے مین اعلان کرا دیا کہ "ملک شاہ کا حکم غلط ہے اور اسکو اس قسم کے حکم دینے کا کوئی اختیار نہین"، ملک شاہ نے بجاے اسکے کہ مخالفت کرتا خود بھی یہی اعلان کرا دیا کہ میرا حکم درحقیقت غلط تھا۔ امام الحرمین کا حکم صحیح ہے[۱]۔

امام الحرمین بہت بڑے مصنف تھے۔ انکی مشہور تصنیفات یہ ہین۔ نہایۃ المطلب شامل۔ برہان۔ ارشاد۔ مغیث الخلق۔ اخیر تصنیف ہماری نظر سے گذری ہے۔

غرض امام غزالی نے انکی خدمت مین پہونچکر نہایت جد و جہد سے علم کی تحصیل شروع کی۔ یہانتک کہ تھوڑی ہی مدت مین تحصیل سے فارغ ہو کر تمام اقران مین ممتاز ہوگئے، امام الحرمین کے

[۱] اخلاق جلالی مین یہ واقعہ مفصل مذکور ہے

امام الحرمین کے شاگردون کی تعداد چار سو تھی جنمین تین شخص سب سے ممتاز تھے

حلقۂ درس مین چار سو طلبا تعلیم پاتے تھے، انمین تین شخص سب مین ممتاز تھے۔ کیاہراسی،
احمد بن محمد خوافی۔ اور امام غزالی۔ چنانچہ امام الحرمین کہا کرتے تھے کہ غزالی دریاے زخارہی
اور کیا۔ شیر درندہ۔ اور خوافی۔ آتش سوزان، لیکن کیا اور خوافی۔ کی ہمسری طالبعلمی ہی کے
زمانے تک تسلیم کیجا سکتی ہی۔ ورنہ بالآخر امام غزالی نے جو رتبہ حاصل کیا وہ امام الحرمین
کو بھی نصیب نہین ہوا تھا۔

امام غزالی کا نائب مدرس مقرر ہونا

اِس زمانے مین نامور علما کے ہان معمول تھا کہ جب وہ درس دیچکتے تھے، تو شاگردون
مین جو سب سے زیادہ لائق ہوتا تھا وہ باقی طالب علمون کو دوبارہ درس دیتا تھا اور اُستاد
کے بتائے ہوئے مضامین کو اچھی طرح ذہن نشین کرتا تھا۔ یہ منصب جسکو حاصل ہوتا تھا اُسکو
مُعید کہتے تھے چنانچہ امام غزالی کو بھی یہ منصب حاصل ہوا۔ اور مُعید کہلائے۔ امام الحرمین

امام الحرمین کی وفات اور اُن کا ماتم

نے ۴۷۸ھ مین وفات پائی۔ اُنکی وفات کے دن نیشاپور کے تمام بازار بند ہوگئے، اور
جامع مسجد کا ممبر توڑ دیا گیا۔ انکے شاگرد جو چار سو کے قریب تھے سب نے دوات اور قلم
توڑ ڈالے اور سال بھر تک[1] اُنکے ماتم مین مصروف رہے۔

امام غزالی نے جیسا کہ ابن خلکان نے لکھا ہی امام الحرمین کی زندگی ہی مین شہرت عام
حاصل کرلی تھی اور صاحب تصنیف ہوگئے تھے یہان تک کہ امام الحرمین اُنپر ناز کرتے تھے

امام غزالی کا نیشاپور سے نکلنا

تاہم جب تک امام الحرمین زندہ رہے اُنکی صحبت سے الگ نہوئے، اُنکے انتقال کے بعد
نیشاپور سے نکلے اور اِس شان سے نکلے کہ تمام ممالک اسلامیہ مین اُنکا کوئی ہمسر تھا۔ اسوقت

[1] ابن خلکان تذکرۂ امام الحرمین

اُنکی عمر صرف ۲۸ برس کی تھی،۔

امام غزالیؒ کے آیندہ واقعات، کسی قدر سلطنت سے وابستہ ہین، اسلیے مختصر طور پر اسوقت کی مُلکی حالت کا لکھنا ضرور ہی۔

اُسوقت کی ملکی حالت

سلطنت عباسیہ کے کمزور ہونے پر، ملک مین ہر طرف خود مختاری کی ہوا چل گئی۔ حکومت و سلطنت کے بہت سے دعویدار نکل آئے۔ اِن سب مین ترکون کا قدم سب سے آگے رہا۔ اور دیکھتے دیکھتے وہ تمام دنیا پر چھا گئے، چنانچہ اُس وقت سے دنیاے اسلام کا بڑا حصہ اُنھین کے قبضۂ اقتدار مین رہا اور آج بھی ہی، سلطان حال ترک ہین، خدیو مصر ترک ہین، کجکلاہِ ایران ترک ہین۔

خاندانِ سلجوقیہ

امام صاحب کے زمانے مین انھین ترکون مین سے **سلجوقی خاندان** فرمان روا تھا۔ اس خاندان کا سب سے پہلا تاجدار طغرل بیگ تھا جسنے سنہ ۴۲۹ھ ہجری مین اوّل اوّل طوس پر قبضہ کیا اور رفتہ رفتہ سنہ ۴۴۷ھ ہجری مین عراق پر قابض ہوگیا۔ طغرل نے سنہ ۴۵۵ھ مین انتقال کیا اُسکے بعد اُسکا بیٹا الپ ارسلان، اور الپ ارسلان کے بعد اُسکا بیٹا **ملک شاہ** تخت نشین ہوا جسکے زمانے مین سلجوقیون کی حکومت انتہاے شباب پر پہونچگئی، اُسکی نسبت ابن خلکان کے یہ الفاظ ہین ''ملک شاہ کی سلطنت نے وہ وسعت حاصل کی کہ کوئی سلطنت اِس حد تک نہین پہونچی۔

ملک شاہ

شاہ کی وسعت سلطنت اور امن وامان

اُسکی سلطنت، طول مین کاشغر سے لیکر جو ترکستان کا سب سے اخیر شہر ہی اور جسکی سرحد چین سے ملتی ہی بیت المقدس تک، اور عرض مین قسطنطنیہ سے لیکر خزر تک پھیلی ہوئی تھی، اُسنے تمام ملک مین سرائین اور پُل طیار کرائے۔ اور ہر قسم کے ٹکیس موقوف کریے، اُسکے زمانے مین امن و امان کی یہ حالت تھی کہ ترکستان سے لیکر شام کے اخیر سرحد تک قافلے،

بغیر کسی حفاظت اور بدرقہ کے سفر کرتے تھے اور ایک آدمی تنہا ہزارون کوس جدھر چاہتا چلا جاتا تھا۔ لیکن اسکی حکومت کی عظمت و شان جو کچھ تھی اُسکے وزیر نظام الملک کی بدولت تھی، اور چونکہ امام غزالی کے حالات کو اُسکے ساتھ ایک خاص تعلق ہی اسلیے ہم اُسکے حالات کو ذرا تفصیل سے لکھتے ہین۔

نظام الملک

نظام الملک کا اصلی نام حسن بن علی ہی، وہ امام غزالی کا ہموطن یعنے طوس کے ایک گانوٴن راذکان کا رہنے والا تھا۔ اُسکے باپ دادا دہقان تھے۔ اُسنے حدیث اور فقہ کی تحصیل کی اور فراغ کے بعد دنیوی اشغال مین مصروف ہوا، یہان تک کہ حاکم بلخ کا میر منشی مقرر ہوا۔ اور رفتہ رفتہ اسقدر ترقی کی کہ الپ ارسلان کا وزیر ہوگیا۔ الپ ارسلان نے ۴۶۵ھ ہجری مین وفات پائی۔ اُسکے مرنے کے بعد الپ ارسلان کے بیٹون نے سلطنت کے لیے معرکہ آرائیون کے سامان کیے لیکن نظام الملک کی حُسن تدبیر سے **ملک شاہ** کو تاج و تخت نصیب ہوا، اور وہی سب بھائیون مین ترجیح کا مستحق بھی تھا۔ ملک شاہ نے تخت نشین ہوکر سلطنت کے تمام کاروبار **نظام الملک** کے ہاتھ مین دیدیے (ملک شاہ نے ۴۸۵ھ ہجری مین وفات پائی) نظام الملک نے ایک طرف تو سلطنت کو وہ رونق اور وسعت دی کہ خلفا کے بعد کبھی نہین ہوئی تھی۔ امن و امان اور نظم و نسق کے بدولت تمام ملک کے ڈانڈے اسطرح ملا دیے کہ جب بادشاہی لشکر نہر جیحون سے اُترا تو کشتیون کے کرایہ کا پروانہ جسکی تعداد گیارہ ہزار اشرفیان تھین شام کے عامل کے نام لکھا اور وہین سے یہ رقم ادا کی گئی۔

[1] ابن خلکان تذکرہ ملک شاہ سلجوقی

دوسری طرف تعلیم وتدریس کو یہ ترقی دی کہ تمام ممالک اسلامیہ مین چپہ چپہ پر مکاتب اور مدارس قائم کیے۔ روضتین فی اخبار الدولتین مین لکھا ہو کہ "کوئی شہر ایسا نہ تھا جہان اسکا تعمیر کردہ مدرسہ موجود نہ تھا یہان تک کہ جزیرہ ابن عمر مین بھی جو بالکل ایک گوشہ مین واقع ہو اور کسی کا وہان گذر نہین ہوتا ایک بڑا مدرسہ موجود ہو"، علامہ قزوینی نے آثار البلاد مین تصریح کی ہو کہ اسکے زمانے مین مدارس کا سالانہ خرچ ۶ لاکھ اشرفیان تھین، اسکے سوا اپنے کل جاگیرات کا دسوان حصہ تعلیم کے مصارف پر وقف کر دیا تھا"۔ سلطنت سلجوقیہ کی اشرفیان ہماری نظر سے گذری ہین۔ کم سے کم ۲۵ عدد روپیہ کے برابر ہوتی ہین۔ اس بنا پر نظام الملک کے خاص عطیہ کو چھوڑ کر ایک کرور پچاس لاکھ سالانہ کی رقم، شاہی خزانے سے تعلیمات کے لیے مقرر تھی اور اُس زمانے کے لحاظ سے یہ رقم ایسی خطیر رقم ہو جسکی نظیر کسی دوسری قوم کی تاریخ مین نہین مل سکتی۔

نظام الملک کے زمانے مین مصارف تعلیم کی تعداد

نظام الملک خود صاحب علم وفضل تھا اور اہل فضل وکمال کا بہت بڑا قدردان تھا ابو علی فارمدی[۱] جب اُسکے دربار مین آتے تھے تو ہمیشہ اُن کے لیے مسند خالی کر دیا کرتا تھا امام الحرمین اور ابو اسحق شیرازی کا نہایت ادب کرتا تھا اور جب وہ دربار مین آتے تھے تو سروقد کھڑا ہو جاتا تھا۔ اِس قدردانی اور پایہ شناسی نے اُسکے دربار کو اہل کمال کا مرکز بنا دیا تھا، سیکڑون علما وفضلا ہمیشہ اُسکے دربار مین حاضر رہتے تھے اور وہ اُنکے علمی مناظرات مین شریک ہو کر خود بھی دخل دیتا تھا اور مستفید ہوتا تھا۔

[۱] ابن الاثیر ذکر وفات ابو علی فارمدی

امام غزالیؒ کا مزاج، ابتدا مین جاہ پسند تھا- امام الحرمین کی صحبت مین انھون نے علما کی قدر و منزلت کا جو سمان دیکھا اُسنے اُنکی طبیعت مین اس ولولے کو اور زیادہ بڑھا دیا تھا- اُنکے سامنے یہ واقعہ گذرا تھا کہ جب علامہ ابو اسحق شیرازی، عباسیون کی طرف سے سفیر ہو کر بغداد سے نیشاپور کو چلے تو جس جس شہر مین اُنکا گذر ہوتا تھا شہر کا شہر مشایعت کو نکلتا تھا اور تمام دُکاندار، اپنی اپنی دکان کا اسباب و سامان اُنکے قدمون پر نثار کرتے جاتے تھے یہان تک کہ صرّاف، روپے اور اشرفیان لٹاتے جاتے تھے- نیشاپور پہونچے تو خود امام الحرمین اُنکا غاشیہ اپنے کاندھے پر رکھکر اُنکی رکاب[1] مین چلے- غرض جاہ و منصب کی امید مین امام غزالیؒ نے درسگاہ سے نکل کر نظام الملک کے دربار کا رُخ کیا، چونکہ اُنکی علمی شہرت ورود پہونچ چکی تھی، نظام الملک نے نہایت تعظیم و تکریم سے اُنکا استقبال کیا اُسوقت فضیلت اور کمال کے اظہار کا جو طریقہ تھا- علمی مناظرات تھے- رؤسا اور امرا کے دربار مین علما و فضلا کا مجمع ہوتا تھا اور مسائل علمی پر مناظرانہ گفتگوئین ہوتی تھین، جو شخص زور تقریر سے حریفون کو بند کر دیتا تھا وہی سب سے ممتاز سمجھا جاتا تھا- اس طریقہ کو اس قدر وسعت ہوئی کہ بڑے بڑے شہرون مین بطور خود مناظرہ کی مجلسین قائم ہوتی تھین، اور لوگ اپنے شوق سے ان جلسون مین شریک ہوتے تھے، یہان تک کہ رفتہ رفتہ مناظرہ خود ایک فن بن گیا اور آج اس فن پر سیکڑون کتابین موجود ہین[2]-

امام غزالیؒ کا نظام الملک کے دربار مین پہونچنا اور علما سے مناظرہ

امام غزالی- نظام الملک کے دربار مین پہونچے تو سیکڑون اہل کمال کا مجمع تھا نظام الملک نے

[1] طبقات الشافعیہ بحوالہ عبد الغافر فارسی [2] ابن الاثیر ذکر سفارت ابو اسحق شیرازی-

مناظرہ کی مجلسین منعقد کین۔ متعدد جلسے ہوئے اور مختلف علمی مضامین پر بحثین رہین لیکن ہر معرکہ مین امام صاحب ہی غالب رہے۔ اِس کامیابی نے امام صاحب کی شہرت کو چمکا دیا اور تمام اطراف و دیار مین اسکے چرچے پھیل[۱] گئے۔ نظام الملک نے انکو نظامیہ کے مسندِ درس کےلیے انتخاب کیا۔ امام صاحب کی عمر اسوقت ۳۴ برس سے زیادہ نہ تھی، اس عمر مین نظامیہ کی افسری کا حاصل کرنا، ایک ایسا فخر تھا جو امام صاحب کے سوا کسی کو کبھی حاصل نہین ہوا۔

امام صاحب کا ۳۴ برس کی عمر مین نظامیہ کا مدرس اعظم مقرر ہونا

**نظامیہ**، کے قیام کی تاریخ اور اُسکے حالات[۲] مین نے اپنے مجموعۂ رسائل مین جو چھپکر شائع ہو چکا ہی تفصیل سے لکھے ہین، اس موقع پر صرف اسقدر لکھنا ضرور ہی کہ اسکی مدرّسی کا منصب، ایسا عظیم الشان رتبہ تھا کہ بڑے بڑے اہل کمال نے اُسکی آرزو مین عمرین صرف کردین، اور یہ حسرت دل کی دل ہی مین لیگئے۔ امام ابو منصور محمد بردی جو مدرسۂ بہائیہ کے مدرّس اعظم تھے۔ نظامیہ مین وعظ کہا کرتے تھے۔ عین وعظ مین نظامیہ کی مسند درس کی طرف اشارہ کرتے اور یہ اشعار پڑھتے۔

مدرسۂ نظامیہ کی مدرسی کس رتبہ کی چیز تھی

| | |
|---|---|
| بکیت یا ربع حتی کدت ابکیکا | وجدت بی وبدمعی فی مغانیکا |
| نعم صباحا لقد هیجت لی شجنا | واردد تحیتنا انا محیوکا؟ |

ابن خلکان نے اِس واقعہ کو نقل کرکے لکھا ہی کہ امام موصوف اس رتبہ کے اہل بھی تھے اور اُن سے وعدہ بھی کیا گیا تھا لیکن موت نے جلدی کی اور اُنکی یہ آرزو پوری نہو سکی۔

[۱] ابن خلکان تذکرۂ امام غزالی [۲] گبن صاحب نے رومن امپائر مین لکھا ہی کہ "اسکی تعمیر وغیرہ پر دو لاکھ دینار صرف ہوئے اور سالانہ خرچ پندرہ ہزار دینار تھا"، چونکہ اِس زمانے کی اشرفی جو خود میری نظر سے گذر چکی ہی عـ۵ روپیہ کے برابر ہوتی تھی اسلیے صرف تعمیر پچاس لاکھ اور سالانہ مصارف ڈھائی لاکھ روپے ہوے"۔

فخر الاسلام شاشی (محمد بن احمد) جو بہت بڑے پایہ کے فاضل تھے جب ۵۰۴ھ میں نظامیہ کے مدرس مقرر ہوئے اور مسند درس پر جا کر بیٹھے، تو بے اختیار اُنپر رقت طاری ہوئی - بار بار یہ شعر پڑھتے جاتے تھے اور روتے جاتے تھے[۱]۔

| | |
|---|---|
| خلت الدیار فسدت غیر مسود | ومن الشقاء تفردی بالسؤدد |
| ملک بڑون سے خالی ہوگیا تو مین ہی سردار بنا | اور میرا سردار بننا درحقیقت ملک کی بدنصیبی ہی |

غرض امام صاحب جمادی الاولی ۴۸۴ھ ہجری مین بڑی عظمت و شان و جاہ و حشم کے ساتھ بغداد مین داخل ہوئے اور نظامیہ کی مسند درس کو زینت دی - تھوڑے ہی دن مین اُنکے علم و فضل کا یہ اثر ہوا کہ ارکان سلطنت کے ہمسر بنگئے بلکہ جیسا کہ سُبکی نے طبقات مین لکھا ہی، اُنکے جاہ و جلال نے وزرا اور اُمرا کو بھی دبا لیا - یہان تک کہ سلطنت کے اہم اور مہتم بالشان معاملات اُنکی شرکت کے بغیر انجام نہین پا سکتے تھے، اس زمانے مین اسلام کے جاہ و جلال کے دو مرکز تھے، خاندانِ سلجوق، اور آلِ عباس، امام صاحب دونون دربار مین نہایت محترم تھے - چنانچہ ایک خط مین خود اس بات کا ذکر کیا ہی - اُنکے الفاظ یہ ہین "بست سال در ایام سلطان شہید (یعنی ملک شاہ سلجوقی) روزگار گذاشت، و از وبہ اصفہان و بغداد، اقبالہا دید، و چند بار میان سلطان و امیر المومنین رسول بود در کارہاے بزرگ[۲]"

دار الخلافت مین امام صاحب کا اقتدار اور اثر

ملک شاہ سلجوقی نے ۴۸۵ھ ہجری مین جب وفات پائی تو شاہ محل ترکان خاتون نے امرا اور اہلِ دربار کو اِس بات پر آمادہ کیا کہ اسکا چار سالہ بیٹا محمود تاج و تخت کا مالک ہو اُسکے ساتھ

[۱] ابن خلکان تذکرہ فخر الاسلام شاشی ۱۲ [۲] مکاتبات امام غزالی صفحہ مطبوعہ آگرہ ۱۲

خلیفۂ مقتدر باللہ سے جو اُسوقت بغداد کے تخت خلافت پر متمکن تھا، درخواست کی کہ خطبہ بھی اُسی کے نام کا پڑھا جائے۔ خلیفہ نے اپنی کمزوری کے لحاظ سے یہ قبول کیا کہ سلطنت کے تمام کاروبار ترکان خاتون ہی کے زیر حکومت انجام پائین، لیکن خطبہ عباسی ہی خاندان مین قائم رہے۔ ترکان خاتون کو خطبہ وسکہ پر اصرار تھا اور وہ کسی طرح اسکے خلاف راضی نہین ہوتی تھی۔ جب یہ مشکل کسی طرح حل نہ ہو سکی تو امام غزالی کو سفیر بنا کر بھیجا گیا، اور ان کے حسن تقریر یا تقدس کے اثر سے خاتون راضی ہو گئی اور ایک بڑا فتنہ فرو ہو گیا[۱]۔

امام صاحب کا ایک بڑی ملکی مہم کا حل کرنا

۴۸۷ھ ہجری مین جب خلیفہ مقتدر باللہ نے وفات پائی اور خلیفہ مستظہر باللہ عہدۂ خلافت کے لیے پیش کیا گیا تو اُسکی بعیت مین اور ارکین سلطنت کے ساتھ امام غزالی بھی شریک تھے۔ مستظہر نہایت علم دوست اور قدردان تھا، اسلیے امام صاحب سے خاص قسم کا ربط رکھتا تھا۔ فرقۂ باطنیہ نے جب بہت زور پکڑا تو خلیفۂ مذکور نے امام صاحب کو حکم بھیجا کہ اُنکی رد مین کتاب لکھین، چنانچہ امام صاحب نے خلیفہ ہی کے نام سے اس کتاب کو موسوم کیا اور مستظہری نام رکھا۔ چنانچہ خود امام صاحب نے المنقذ من الضلال مین اس واقعہ کا ذکر کیا ہے۔

خلیفہ مستظہر باللہ کی فرمایش سے ایک کتاب کا تصنیف کرنا

یہ تو حکومت و خلافت کے تعلقات کی حالت تھی۔ علمی پایہ یہ تھا کہ اُنکے درس مین تین سو[۳] مدرسین اور سو امرا اور رؤسا حاضر ہوتے تھے[۲]، درس کے علاوہ خود وعظ بھی فرماتے تھے

[۱] کامل ابن الاثیر واقعات ۴۸۵ھ ہجری ۱۲ [۲] امام صاحب نے خود منقذ من الضلال کے صفحہ ۸ مین تین سو کی تعداد بیان کی ہے لیکن انکو طالب العلمون کے لفظ سے تعبیر کیا ہے علامہ مرتضی نے صفحہ ۲۵ مین طلبا کے بجاے مدرس لکھا ہے، دونون روایتون مین تطبیق یہ ہے کہ امام غزالی سے جو طلبا تعلیم پاتے تھے وہ قریبا فارغ التحصیل ہوتے تھے اسلیے اُنکو مدرس بھی کہا جا سکتا ہے اور طالب العلم بھی۔ لیکن امرا اور رئیسون کی تعداد کا ذکر صرف علامہ مرتضی نے کیا ہے۔

اور چونکہ وہ وعظ میں ہمیشہ علمی مطالب بیان کرتے تھے، یہ وعظ بھی درحقیقت علمی لکچر ہوتے تھے چنانچہ ان وعظوں کو شیخ صاعد بن الفارس المعروف بابن اللبان قلمبند کرتے جاتے تھے، اِس طرح ایک سُو تراسی[۱] وعظ قلمبند کیے گئے، جنکا مجموعہ دو ضخیم جلدوں میں طیّار ہوا۔ امام صاحب نے اِس مجموعہ پر نظر ثانی کی اور اسنے مجالس غزالیہ کے نام سے شہرت پائی۔

امام صاحب کے وعظوں کا مجموعہ

## تعلقات کا ترک اور عزلت و سیاحت

ترکِ تعلقات

امام صاحب کے ترک تعلّقات کا واقعہ، دنیا کے عجیب و غریب واقعات کی فہرست میں درج کیا جاسکتا ہی۔ دنیاوی تعلقات اور بہت سے بزرگوں نے بھی ترک کیے، لیکن امام صاحب کی بے تعلقی کے اسباب بالکل نئی قسم کے ہیں، امام صاحب نے منقذ من الضلال میں خود اِس واقعہ کو نہایت تفصیل سے لکھا ہی۔ ہم اُسکو مزید تفصیل کے ساتھ جو اور تاریخی کتابوں سے حاصل کی گئی ہو اِس موقع پر نقل کرتے ہیں۔

امام صاحب نے جس قسم کی تعلیم و تربیت پائی تھی اُسکا مقتضا یہ تھا کہ وہ اپنے اہلِ مذہب کے طریقہ کے سوا، کسی طرف التفات تک نکرتے چنانچہ اُنکے تمام ہمعصروں کی یہی حالت رہی۔ لیکن امام صاحب ابتدا ہی سے ایک خاص قسم کی طبیعت رکھتے تھے، ان کا مذاق یہ تھا کہ اُنکے سامنے جس قدر مذہبی فرقے موجود تھے اور اُنکے جو عقائد و خیالات

[۱] علامہ مرتضیٰ الحسینی صفحہ ۴۲۔

تھے سب پر وہ غور کی نگاہ ڈالتے تھے - نیشاپور وغیرہ مین سلجوقیہ کے اثر کی بدولت دوسرے مذاہب کا بہت کم چرچا تھا - لیکن بغداد دنیا بھر کے عقائد اور خیالات کا دنگل تھا - اس زمین پر قدم رکھکر ہر شخص پورا آزاد ہو جاتا تھا اور جو کچھ چاہتا تھا کہہ سکتا تھا - شیعی سُنّی - معتزلی - زندیق - ملحد - مجوسی - عیسائی - بغداد ہی کے دنگل مین باہم علمی لڑائیان لڑتے تھے اور کوئی شخص اُن سے متعرّض نہین ہو سکتا تھا - اس آزادی کی بدولت یہان ہر قسم کے مختلف عقائد و خیالات پھیلے ہوئے تھے - امام غزالی بغداد پہونچے تو ایک ایک فرقہ اور اہل مذہب سے ملے اور انکے خیالات سُنے، وہ خود لکھتے ہین کہ "مین ایک ایک باطنی - ظاہری - فلسفی - متکلّم - زندیق سے ملتا تھا اور انکے خیالات دریافت کرتا تھا"[1] ان مختلف فرقون کے ساتھ ملنے جُلنے سے امام صاحب پر جو اثر ہوا، اور جسنے اُنکی زندگی کا قالب بالکل بدل دیا، اسکو ہم امام صاحب ہی کے الفاظ مین نہایت اختصار کے ساتھ لکھتے ہین -

مختلف فرقون سے مل کر امام صاحب کے مذہبی خیالات کا انقلاب

"چونکہ میری طبیعت ابتدا سے تحقیقات کی طرف مائل تھی، اسلیے رفتہ رفتہ یہ اثر ہوا کہ تقلید کی بندش ٹوٹ گئی - اور جو عقائد بچپن سے سُنتے سُنتے ذہن مین جم گئے تھے اُنکی وقعت جاتی رہی - مین نے خیال کیا کہ اس قسم کے تقلیدی عقائد تو عیسائی، یہودی، سبھی رکھتے ہین، حقیقی علم اسکا نام ہے کہ کسی قسم کے شبہہ کا احتمال تک نہ رہ جائے - مثلاً یہ امر یقینی ہے کہ دس کا عدد تین سے زائد ہے - اگر کوئی شخص کہے کہ نہین بلکہ تین زائد ہے اور اسکے

امام صاحب ... خیالات ... انکی زبان سے

[1] منقذ من الضلال صفحہ ٣ -

ثبوت مین وہ شخص یہ کہے کہ میرا دعویٰ حق ہی کیونکہ مین عصا کو سانپ بنا سکتا ہون، اور وہ بنا کر دکھا بھی دے، تو مین کہونگا کہ بے شبہہ عصا کا سانپ بنجانا سخت حیرت انگیز ہی لیکن اس سے اِس یقین مین فرق نہین، آسکتا کہ دس تین سے زائد ہی۔

اَب مین نے غور کرنا شروع کیا کہ اس قسم کا یقینی علم مجکو کس حد تک ہی معلوم ہوا کہ صرف حسیّات اور بدیہیات۔ لیکن جب کد وکاوش زیادہ بڑھی تو حسیّات مین بھی شک ہونے لگا، یہان تک کہ کسی امر کی نسبت یقین نہین رہا۔ قریبًا دو مہینے تک یہی حالت رہی، پھر خدا کے فضل سے یہ حالت تو جاتی رہی، لیکن مختلف مذاہب کی نسبت جو شکوک تھے باقی رہے اُسوقت جسقدر فرقے موجود تھے چار تھے۔ متکلمین۔ باطنیہ۔ فلاسفہ۔ صوفیہ۔ مین نے ایک

علم کلام کا ناکافی ہونا

ایک فرقہ کے علوم وعقائد کی تحقیقات شروع کی۔ علم کلام کے متعلق جسقدر قدما کی تصنیفات تھین سب پڑھین لیکن وہ میری تسلّی کے لیے کافی نہ تھین، کیونکہ انمین جن مقدمات سے استدلال ہوتا ہی اُنکی بنا، یا تقلید ہی، یا اجماع، یا قرآن وحدیث کے نصوص، ۔ اور یہ چیزین اُس شخص کے مقابلے مین بطور حجّت کے پیش نہین کیجاسکتین، جو بدیہیات کے سوا اور کسی چیز کا قائل نہو۔

فلسفہ

فلسفہ کا جس قدر حصہ یقینی ہی یعنے ریاضیّات وغیرہ اسکو مذہب سے تعلق نہین، اور جو حصہ مذہب سے تعلق رکھتا ہی یعنے آلٰہیّات وغیرہ وہ یقینی نہین۔

باطنیہ

فرقۂ باطنیہ کے عقائد کا تمامتر مدار، امامِ وقت کی تقلید پر ہی لیکن امامِ وقت کی حقیّت کی نسبت کیونکر یقین کیا جاسکتا ہی، اب صرف **تصوّف** باقی رہ گیا۔

تصوّف

سب سے اخیر مین نے تصوّف کی طرف توجہّ کی، اس فن مین حضرت جنید، شبلی،

سیاسیات۔ اخلاق ہر ایک کے متعلق الگ ریویو کیا اور صاف لکھدیا کہ بجز الٰہیات کے باقی تمام فلسفہ مین، مذہب اسلام کے خلاف کوئی بات نہین۔ اسکے بعد خود منطق فلسفہ مین متعدد کتابین لکھین، اور مستصفیٰ کے دیباچہ مین لکھدیا کہ منطق کے مسائل، تمام علوم کے لیے ضروری ہین اور جسکو واقفیت نہو وہ اپنی معلومات سے کچھ کام نہین لے سکتا اسپر اول اول تو ابن الصلاح اور دیگر محدثین نے نہایت سخت مخالفت کی لیکن امام صاحب راست گوئی بے اثر نہین رہسکتی تھی، تھوڑے ہی دنون مین منطق کی تمام اصطلاحین عام طور پر متداول ہوگئین۔ علامہ ابن تیمیہ۔ الرد علی المنطق مین لکھتے ہین

| | |
|---|---|
| وما زال نظار المسلمین یعیبون طریقة اھل المنطق وانما کثر استعمالھا من زمن ابی حامد۔ فانہ ادخل مقدمۃ من المنطق الیونانی فی اول کتابہ المستصفیٰ۔ الخ | مسلمان ارباب نظر، ہمیشہ منطقیون کے طریقے کو برا سمجھتے آئے تھے، اسکا استعمال جو رائج ہوا۔ ابو حامد غزالی کے زمانے سے ہوا۔ کیونکہ انھون نے منطق یونانی کا مقدمہ اپنی کتاب مستصفیٰ کے دیباچہ مین شامل کردیا |

امام صاحب نے اسی پر اکتفا نہین کیا بلکہ خاص مذہبی تصنیفات مین بھی منطقی اصطلاحین داخل کردین،

علامہ ابن تیمیہ کتاب مذکورۂ بالا مین ایک دوسرے موقع پر لکھتے ہین۔

| | |
|---|---|
| واول من خلط منطقھم باصول المسلمین ابو حامد الغزالی۔ | پہلا شخص جسنے یونانیون کے منطق کو مسلمانون کے اصول مین مخلوط کردیا۔ ابو حامد غزالی ہین |

امام صاحب کے اس طرز عمل سے طرز تعلیم کا ایک نیا دور شروع ہوا اسوقت تک

عام تعلیم کا جو نصاب مقرر تھا علوم عقلیہ سے بالکل خالی تھا۔ نظامیہ جیسے بڑے دار العلوم مین معقولات کی ایک کتاب بھی درس مین داخل نہ تھی۔ محدثین۔ مفسرین۔ فقہا۔ علوم عقلیہ سے ناآشناے محض ہوتے تھے، امام صاحب کے زمانے سے دفعتہً یہ حالت بدل گئی، اب معقول ومنقول کی تعلیم ساتھ ساتھ ہونے لگی، یہان تک کہ ایک صدی بھی گذرنے نہ پائی تھی کہ شیخ الاشراق، اور امام فخر الدین رازی جیسے لوگ پیدا ہونے لگے جو عقل ونقل دونون اقلیم کے شاہنشاہ تھے۔

اِس اصلاح کا بہت بڑا اثر اسپین مین ہوا، اسوقت تک اس ملک مین علوم عقلیہ سے یہ تعصب تھا کہ امام غزالی کی کتابین جب وہان پہونچین تو اس شبہہ پر کہ انمین فلسفہ کی آمیزش ہے، تمام نامور علمانے اُنکے جلادینے کا حکم دیا اور اِس حکم کی تعمیل بھی کی گئی۔ لیکن جب ابوبکر عربی وغیرہ، امام صاحب سے تحصیل علوم کرکے، اسپین کو واپس گئے تو یہان بھی نئے مذاق کا چرچا ہوا، اور اگرچہ اخیر زمانے تک بھی فلسفہ کا عام رواج نہو سکا تاہم خواص نے بڑے ذوق شوق سے اِس فن کو سیکھنا شروع کیا اور اِس تحریک نے تھوڑی ہی ڈیڑھ سَو برس مین ابن رشد۔ ابن طفیل۔ ابن ماجہ جیسے نامور پیدا کردیے۔

علم کلام پر امام صاحب کا جو اثر ہوا اُسکو ہم، علم کلام کے حصے مین لکھ آئے ہین۔

**فارسی لٹریچر اور شاعری**، امام صاحب کے زمانے تک، فارسی کا لٹریچر، حربی علوم وفنون کے فیض سے بالکل محروم تھا، ابن سینا نے علاء الدولہ کی خاطر سے فلسفہ مین ایک مختصر سی کتاب حکمت علائیہ کے نام سے فارسی زبان مین لکھی تھی لیکن

وہ عسیر الفہم ہونے کی وجہ سے متداول نہو سکی، اور اِسلیے اُسکی تقلید یا اقتباس سے فارسی زبان کو کچھ فائدہ حاصل نہین ہوا۔

شاعری مین بھی قصائد مدحیہ کے سوا کسی صنف کو ترقی نہین ہوئی تھی، رزمیہ مثنوی اگرچہ سیکڑون برس پہلے شروع ہو چکی تھی لیکن یہ کمان فردوسی نے اس حد تک زہ کی تھی کہ پھر کسی کو حوصلہ نہوا۔

امام غزالی نے احیاء العلوم کو جب فارسی کا لباس پہنایا اور کیمیای سعادت لکھی تو فارسی زبان مین کثرت سے اخلاقی تصنیفات لکھی جانے لگین جنمین سے اخلاق ناصری اخلاق جلالی، اخلاق محسنی، عام طور پر مشہور اور متداول ہین۔ اخلاقی نظم کا بھی اُسی زمانے مین آغاز ہوا یعنی حکیم سنائی المتوفی ۵۷۶ھ ہجری نے حدیقہ لکھی جو تمامتر اخلاق و پند و موعظت ہی، حکیم سنائی کو، امام غزالی سے ایک قسم کا رابطہ بھی تھا جسنے اُنکو امام صاحب کی اتباع و تقلید پر آمادہ کیا ہوگا۔ وہ یہ کہ حکیم موصوف، ابو یوسف ہمدانی کے مُرید تھے، اور ابو یوسف شیخ ابو علی فارمدی کے مرید تھے جو امام غزالی کے پیر تھے اِس رشتہ سے حکیم سنائی، امام غزالی کے بھتیجے تھے۔

امام صاحب کے زمانے مین شاعری کے دریا کا بہاؤ قصیدہ گوئی کی طرف تھا اور سلاجقہ کا سیلاب کرم اُسکے زور کو روز بروز بڑھاتا جاتا تھا۔ امام صاحب کی بدولت جب فلسفۂ اخلاق نے لٹریچر پر اثر ڈالنا شروع کیا تو گو اُنکے قریب العصر شعرا مثلاً امیر معزی، عبدالواسع جبلی

---

۱؎ تذکرۂ دولت شاہ سمرقندی۔ ذکر حکیم سنائی۔

نظامی عروضی، لامعی گرگانی، انوری، ادیب صابر کے کلام مین کوئی جدت پیدا نہین ہوئی، لیکن انکے بعد ہی شاعری کے درخت مین، اخلاق کی شاخ پھوٹنی شروع ہوگئی۔ یہان تک کہ خواجہ فریدالدین عطار، مولانا روم، سعدی شیرازی کی آبیاری نے اسمین ہزارون برگ وبار پیدا کردیے۔

ایک بڑا عظیم الشان اثر جو فارسی لٹریچر اور بالخصوص فارسی شاعری پر پڑا وہ تصوف کے مذاق کا شامل ہونا تھا۔ اسوقت تک اشعار مین شاعری کا اصلی جوہر یعنی جذبات انسانی کا اظہار بالکل نہین پایا جاتا تھا، اور اسوجہ سے شاعری، بالکل ایک صدائے بے اثر تھی، غزل گوئی اگرچہ شروع ہوگئی تھی، لیکن چونکہ اُسکی بنیاد ایک خلافِ فطرت جذبہ یعنی امردستائی پر رکھی گئی تھی اسلیے تاثیر کا نام ونشان تک نہ تھا۔

امام صاحب کا اثر فارسی شاعری پر

امام صاحب نے جب فارسی زبان کو **تصوّف** سے آشنا کیا اور فارسی لٹریچر کے رگ وپے مین صوفیانہ خیالات سرایت کرگئے تو شاعری مین بھی سچے جذبات اور احساسات آگئے۔

خواجہ فریدالدین عطار المتولد ۵۱۳ھ ہجری نے جو اس طرز کے بانی تھے، سادگی کے ساتھ صوفیانہ خیالات ادا کیے۔ **عارف روم** نے اُسمین گرمی پیدا کی، اور پھر سعدی و حافظ و عرفی نے اس شراب کو اس قدر تیز کردیا کہ ع حریفان را نہ سر ماندو نہ دستار۔

غرض فارسی شاعری مین تاثیر کا جو نشہ پیدا ہوا وہ تصوف کی بدولت ہوا اور تصوّف کا مذاق جو زبان مین آیا امام غزالی کی بدولت آیا۔

# امام صاحب کی مخالفت

امام صاحب کی مقبولیت کے اگرچہ بہت سے اسباب فراہم تھے جنکا یہ اثر ہوا کہ اُنکی زندگی ہی مین انکو حجۃ الاسلام کا لقب ملا جو آج تک قائم ہی، لیکن مخالفت کے بھی کچھ کم اسباب نہ تھے۔

۱۔ سب سے بڑا قصور یہ تھا کہ اُنھون نے اشاعرہ کی پابندی سے اپنے آپ کو آزاد کر لیا تھا۔ بہت سے مسائل مین اشاعرہ کے مخالف تھے، اور جن مسائل مین متفق تھے اُنمین بھی اشعری کے مقلد نہ تھے بلکہ اُنکا اجتہاد اشاعرہ سے متوارد ہو گیا تھا۔

۲۔ بعض مضامین فلسفیانہ مذاق پر لکھے تھے، اور فلسفہ کے اصول بعینہٖ تسلیم کر لیے تھے

۳۔ مروجہ فقہ و کلام کا رتبہ بہت گھٹا دیا تھا۔

۴۔ عقائد۔ کی طرح فقہ مین بھی کسی کے مقلد نہ تھے۔

۵۔ احیاء العلوم۔ باب المغرورین مین فقہا۔ متکلمین واعظین، متصوفہ کے بہت سے عیوب ظاہر کیے تھے۔

ان اسباب نے ایک جم غفیر کو برافروختہ کیا اور ہر فرقہ کے بڑے بڑے علما مخالفت پر کمر بستہ ہو گئے، فقہا نے فتویٰ دیا کہ اُنکی تصنیفات، اور خصوصاً احیاء العلوم کا مطالعہ کرنا گناہ ہی۔ اسپین کے علما نے جنکے سرگروہ قاضی عیاض تھے، اُنکی تصنیفات بادشاہِ وقت کے سامنے پیش کین، اور رائے دی کہ سب جلا دینے کے قابل ہین چنانچہ کُل کی کُل

جلادی گئین، یہ واقعہ ۵۰۳ھ ہجری مین بمقام مریہ وقوع مین آیا محمد شاہ سلجوقی کے دربار مین بھی فقہا کے ایک بڑے گروہ نے اُنکی شکایت کی جسکی تفصیلی کیفیت ہم امام صاحب کے حالات زندگی مین لکھ آئے ہین۔

مخالفت کا سلسلہ امام صاحب کی وفات کے بعد بھی مدت تک قائم رہا۔

مخالفین کی تعداد اگرچہ بہت ہی لیکن اُنمین سے جو لوگ، علم و فضل مین ممتاز اور نامور تھے اُنکی یہ تفصیل ہی، ابوبکر بن العربی۔ مازری۔ طرطوشی۔ قاضی عیاض (مصنف شفا) ابن المنیر۔ محدث ابن الصلاح۔ یوسف دمشقی۔ بدرزرکشی۔ برہان بقاعی۔ محدث ابن جوزی۔ علامہ ابن تیمیہ۔ ابن قیم۔

جن لوگون نے محض حسد و بغض کی وجہ سے مخالفت کی تھی، اُنکا ذکر تو بیفائدہ ہی لیکن جن لوگون کی مخالفت نیک نیتی پر مبنی تھی اُنکے خیالات، اور رائین لحاظ کے قابل ہین، انمین سے محدث مازری بہت بڑے پایہ کے محدث تھے، انکی شرح صحیح مسلم تمام شروح سے اعلی درجے کی ہی، محدث موصوف نے امام صاحب کے متعلق نہایت مفصل رائے دی ہی جسکو علامہ ابن السبکی نے طبقات الشافعیہ مین بتمامہا نقل کیا ہی، ہم اُسکا خلاصہ، اس مقام پر نقل کرتے ہین، اسمین بعض الفاظ امام صاحب کی نسبت نہایت سخت ہین لیکن وہ محدث موصوف کے خاص الفاظ ہین مین صرف ناقل ہون۔

"غزالی کے شاگردون کو مین نے دیکھا ہی اور اُن سے غزالی کے حالات و خیالات اس کثرت سے سُنے ہین کہ گویا مین نے خود غزالی کو دیکھا ہی اس لحاظ سے مین اُنکی نسبت

اپنے خیالات تفصیل ظاہر کرتا ہون۔

غزالی کو فقہ مین، اصول فقہ کی بہ نسبت زیادہ کمال ہی۔ علم کلام مین بھی اُنکی تصنیفین ہین لیکن اس فن مین اُنکو کمال نہین جسکی وجہ یہ ہی، کہ اُنھون نے قبل اسکے کہ علم کلام مین مہارت حاصل ہو فلسفہ کی کتابین دیکھین، اُسکا یہ اثر ہوا کہ فلسفہ کے خیالات اُن پر اثر کر گئے، مجکو یہ بھی اطلاع ملی ہی کہ وہ، اخوان الصفا کے رسائل کو اکثر مطالعہ مین رکھتے تھے، اُن رسالون کا مصنف، ایک فلسفی ہی، جسنے فلسفہ کو دین مین ملانا چاہا اور اس پردے مین فلسفہ کی حمایت کی، اسی زمانے مین بوعلی سینا پیدا ہوا جو فلسفہ کا امام تھا۔ اسنے چاہا کہ عقائد اسلام کو بالکل فلسفہ کے قالب مین ڈھال دے، چنانچہ اپنے زور قابلیت سے اس ارادے مین بہت کچھ کامیاب ہوا۔ غزالی کے بہت سے مسائل بوعلی سینا ہی کے خیالات پر مبنی ہین۔

تصوف کے مسائل جو غزالی نے لکھے ہین، مجکو معلوم نہین کہ اس فن مین اُنکا ماخذ کیا ہی؟ قیاس غالب ہی، کہ ابوحیان توحیدی کی کتاب ہوگی۔

غزالی نے احیاء العلوم مین نہایت ضعیف، اور موضوع حدیثین نقل کی ہین۔

غزالی جابجا تصریح کرتے ہین کہ بہت سے مسائل ایسے ہین، جنکو کتاب مین درج نہین کرنا چاہیے۔ لیکن اسکی کوئی وجہ نہین ہوسکتی۔ وہ مسائل اگر غلط ہین تو ضرور اس قابل ہین لیکن اگر صحیح ہین جیسا کہ غزالی کا خیال ہی تو کیون نہ ظاہر کیے جائین،،

یہ امام مازری کی رائے تھی۔

مخالفین مین ایک اور بڑے پایہ کے شخص ابوالولید طرطوشی ہین۔ وہ خود امام صاحب سے

ملے تھے، اور اُنکے خیالات و معتقدات اُنکی زبانی سُنے تھے، وہ لکھتے ہین۔

مین نے غزالی کو دیکھا ہی۔ بے شبہہ وہ نہایت ذہین۔ فاضل۔ اور واقف فن ہین ایک مدت تک وہ علوم کے درس و تدریس مین مشغول رہے۔ لیکن اخیر مین سب چھوڑ چھاڑ کر صوفیون مین جا ملے۔ اور فلاسفہ کے خیالات، اور منصور حلاّج کے معمے، مذہب مین مخلوط کر دیے، فقہا و متکلمین کو بُرا کہنا شروع کیا اور قریب تھا کہ مذہب کے دائرے سے نکل جائین احیاء العلوم لکھی تو چونکہ تصوف مین پوری مہارت نہین تھی۔ اسلیے مُنھ کے بل گرے، اور تمام کتاب مین موضوع حدیثین بھر دین،،۔

علامۂ ابن السبکی نے امام مازری اور طرطوشی کے اقوال نقل کر کے، نہایت تفصیل کے ساتھ ایک ایک اعتراض کا جواب دیا ہی۔ لیکن بعض جواب ایسے دیے ہین جنکی نسبت یہ کہنا صحیح ہی کہ توجیہ القول بما لا یرضی بہ قائلہ۔ مثلاً فلسفہ کی آمیزش کا جو الزام تھا، اُسکے جواب مین فرماتے ہین کہ،، امام غزالی فلسفہ کے دشمن ہین اُنکی تصنیفات کو فلسفہ سے کیا تعلق،، لیکن جس شخص نے امام صاحب کی تصنیفات کو دیکھا ہی اور فلسفہ سے واقفیت رکھتا ہی، وہ کیونکر اس واقعہ کا انکار کر سکتا ہی۔ محدث ابن الصلاح امام صاحب سے اس بات پر ناراض ہین کہ اُنھون نے منطق مین کیون کتاب لکھی، منطق کا سیکھنا بالکل حرام ہی، کیا ابن السبکی اسکے جواب مین امام صاحب کی منطقی تصنیفات سے بھی انکار کرینگے؟۔

محدث ابن جوزی نے احیاء العلوم کی غلطیون پر ایک مستقل کتاب لکھی جسکا نام اعلام الاحیاء باغلاط الاحیاء رکھا۔ ابو بکر محمد بن عبد اللہ مالقی نے مضمون کا رد لکھا چنانچہ صاحب کشف الظنون

نے مضمون کے ذکر مین اسکا تذکرہ کیا ہی۔

امام صاحب پر جو نکتہ چینیان اور اعتراضات کیے گئے اگرچہ اکثر بیجا اور غلط تھے لیکن اس سے اس بات کا اندازہ ہوتا ہی کہ مسلمان اسوقت تک اشخاص پرستی مین مبتلا تھے بلکہ آزادی رائے کا جوہر اُن مین باقی تھا۔ امام صاحب کا فضل و کمال تمام عالم مین مسلم ہو چکا تھا خود سلاطین وقت اُنکے حلقہ بگوش ہو چکے تھے تاہم آزادی رائے نے لوگون کو اس بات پر مجبور کیا کہ اُنکی رائے مین امام صاحب نے جو غلطیان کی تھین، بے تکلف ظاہر کر دین۔

اس واقعہ سے یہ سبق بھی سیکھنا چاہیے کہ صحیح واقفیت کے بغیر کسی چیز کی نسبت جو خیالات، قائم کیے جاتے ہین وہ صحیح نہین ہوتے، محدث ابن الصلاح۔ قاضی عیاض، مازری ابن جوزی، کس رتبے کے لوگ ہین، لیکن چونکہ فلسفہ و منطق نہین جانتے تھے اسلیے کس قدر غلط رائین قائم کین، اور امام صاحب پر کیسے بیجا الزام لگائے، ہمارے زمانے کے علما کا بھی یہی حال ہی، چونکہ اُنکو علوم و فنون جدیدہ سے مطلق واقفیت نہین، اس لیے علوم جدیدہ کے متعلق اُنکو عجیب عجیب بدگمانیان ہین۔

اخیر مین اس بات کا اعتراف بھی کرنا ضرور ہی کہ امام صاحب کی بعض تصنیفات مین واقعی بعض باتین مواخذہ کے قابل ہین، مثلاً۔ احیاء العلوم مین احادیث کے نقل کرنے مین نہایت بے احتیاطی کی ہی۔ سیکڑون ہزارون حدیثین، موضوع اور ضعیف نقل کر دی ہین جنکا کتب احادیث مین کہین پتہ نہین۔ احادیث پر موقوف نہین، بزرگان سلف کے متعلق جو واقعات لکھے ہین۔ اکثر دور از کار، اور بعید از عقل ہین، اور بجز عوام کے کوئی شخص انپر

یقین نہین کر سکتا اسی کے ساتھ زہد اور مجاہدہ۔ کے بیان مین ایسی باتین لکھدی ہین جو اعتدال سے متجاوز ہین۔ علامہ ابن القیم نے نہایت سختی سے اسپر دار و گیر کی ہی چنانچہ علامہ مرتضی نے احیاء العلوم کی شرح مین، امام صاحب کے اقوال، اور ابن القیم کا رد تفصیل کے ساتھ نقل کیا ہی، علامہ موصوف نے ابن القیم کے ہر اعتراض کا جواب بھی دیا ہی لیکن انصاف یہ ہی کہ بعض اعتراضات لاجواب ہین۔

بہرحال امام صاحب امام تھے، پیغمبر نہ تھے، اور پیغمبر کے سوا کسی شخص کو عصمت کا رتبہ حاصل نہین ہو سکتا۔

و اخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین ؎

شبلی۔ نعمانی

دسمبر ۱۹۰۱ء
مقام حیدر آباد (دکن)

بقلم واجد علی عفی عنہ

شائع ہونے سے اسکی کل جلدین ہاتھون ہاتھ نکل گئی تھین اب پھر دوسری مرتبہ اسی انتظام و اہتمام سے چھاپا گیا ہی کاغذ و چھپائی نہایت اعلےٰ۔ اس شہادت نامہ کو سنی شیعہ دونون پسند کرتے ہین۔ (۴/)

**فتوحات غوثیہ**۔ باضافہ نسخہ **فضائل الابدال** (اردو) شروع مین نبی آخر الزمان علیہ الصلوٰۃ والسلام کے کچھ فضائل بیان کیے گئے ہین بعد ازان حضرت محبوب سبحانی کے حالات و مناقب ہین طرز بیان عمدہ ہی (۳/)

**تقریر العینین عن مناقب الحسنین**۔ (اردو) اس کتاب کے دو حصے ہین پہلے حصہ مین خلیفۂ پنجم حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے حالات ہین جو اردو کی اور کتابون مین نادر الوجود اور کمیاب ہین۔ دوسرے حصہ مین مناقب و فضائل حضرات خلفای راشدین رضی اللہ عنہم بیان کیے گئے ہین۔ زبان شستہ اور پاکیزہ ہی قیمت صرف (۲/)

**تاریخ فقہ یعنی مفید المفتی** (اردو) مدت سے ملک کو ضرورت تھی کہ فقہای حنفیہ کے تاریخی حالات اور فقہ حنفی کی تالیفات سے قوم کو اطلاع دیجائے اسلیے کہ کسی مذہب کے محامد سے اُسی وقت بحث کیجا سکتی ہی جبکہ بزرگان قوم کی تحقیقات علمیہ سے پوری واقفیت ہو اور مذہبی کتابون پر کافی عبور ہو، صرف اس ضرورت کو محسوس کر کے یہ کتاب جدید طرز مین تالیف کی گئی ہی جو فتوے نویسون کے لیے دستور العمل اور اہل نظر کے لیے سرمایۂ تاریخ ہی اس کتاب مین نہایت جانفشانی سے تمام لوازم اُفتاو تاریخ دتوالیف کا استفتا کیا ہی اور نیز اُن کتابون کا ذکر کیا ہے جو غیر معتبر ہین اور جن سے فتوے درست نہین۔ پھر فقہ حنفی کی تمام مستند کتابون کے حالات حروف تہجی کی ترتیب سے درج کیے ہین۔ کتاب کا مقدمہ صرف ۱۴۸ صفحون مین ہی کمال حُسن و خوبی کے ساتھ چکنے خشک کاغذ پر چھپی ہی (۶/)

**مطلع آفتاب رسالت**۔ (اردو) یہ جدید التالیف کتاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے واقعات مین ہی ابتدای ولادت سے ایام وفات تک تمام حالات درج ہین حضرت امام حسین رضؓ کے واقعات شہادت بھی ضمناً لکھے ہین دراصل یہ مولود کی کتاب ہی جستہ جستہ نعتیہ غزلین اور قصائد بھی ہین۔ قیمت (۳/)

**کتاب المعارف ابن ابی قتیبہ**۔ جلد اول۔ (اردو) ابتدای آفرینش عالم سے زمانۂ اسلام تک کی تاریخ جس مین حضرت آدم علیہ السلام سے جناب رسالت مآب ختم المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم تک انبیا علیہم السلام و دیگر صنادید عرب اور صحابۂ کرام کے مکمل حالات و سوانح عمریان اور ضروری تذکرے بروایات صحیحہ بیان کیے گئے ہین اسکے مصنف علامہ ابو محمد عبد اللہ بن مسلم ابن ابی قتیبہ الکاتب الدینوری روح اللہ روحہ متوفی ۲۷۶ھ ہین یہ کتاب عربی سے اردو مین ترجمہ ہوئی ہی۔ عبارت سلیس عام فہم شستہ ہی کاغذ گندہ۔ قیمت صرف (عه/)

**جلستان تعریب گلستان** مع ترجمۂ **سنبلستان**۔ علامہ ابن مخلع اسرائیلی نے کتاب گلستان سعدی کا ترجمہ عربی زبان مین کیا ہی عبارت بالکل مرصع و مسجع ہی نثر کا ترجمہ نثر مین اور نظم کا ترجمہ نظم مین ہی۔ فن ادب مین اس سے اچھی اور عمدہ کتاب آجتک تالیف نہین ہوئی، لفظی ترجمہ اردو بھی دوسرے کالم مین بنام سنبلستان درج ہی لفظی رعایت کے ساتھ طلبہ کے سمجھنے کا زیادہ خیال کیا گیا ہی یہ ترجمہ تعلق لفظی کے ساتھ مطلب خیز بامحاورہ روزمرہ قاعدہ کے موافق ہی عربی زباندانی ملکی اور اخلاقی معاملات مین اسکے سوا

دوسری کتاب سے ایسی مدد نہین مل سکتی - عربی علم ادب اور زباندانی کے شائقین کو اس نایاب کتاب سے ضرور فائدہ اُٹھانا چاہیے - قیمت ........................ (۶عہ)

**جوامع الکلم** - اُن مختصر کلمات طیبات کا مجموعہ جو تمام دینی و دنیاوی اُمور کے دستور العمل اور سعادت دارین کے وسائل ہین - قیمت ........................ (۴ہر)

**الدر النضید فی غر القصید** - عربی زبان کے وہ قصائد غرا جو طلبہ و کملہ سب کے لیے سرمایۂ ناز ہین (۸ر)

**تمرین الطلاب لحصول الآداب** - علم ادب حاصل کرنے مین طلبہ کو اس سے بڑی مدد مل سکتی ہی - (۵ر)

**اصلاح ترجمۂ دہلویہ** (اردو) مولانا نذیر احمد صاحب دہلوی نے ترجمۂ قرآن مجید مین جو غلطیان کی ہین ان سب کی اصلاح جناب مولانا اشرف علی صاحب تھانوی نے کی ہی - قیمت ........................ (۱ر)

**الحرز الاعظم** - اس رسالہ کا حاجیون اور عازمان منازل مقدسہ کے پاس ہونا بہت ضروری ہی اس مین شروع سے آخر تک ہر متبرک مقام سے مشرف ہونے اور وہان مناسب دعاؤن کے پڑھنے کا طریقہ درج ہی (۴ہر)

**الغزالی** مع لائف - شمس العلما علامۂ شبلی مرحوم - جو نہایت عمدہ کاغذ و چھپائی اور صحت کیساتھ چھپی ہی (۸عہر)

**معارج الدین** - مولوی سید نواب علی صاحب - ایم - اے پروفیسر بڑودہ کالج نے زمانہ کا یہ رنگ دیکھکر کہ علم دین کی طرف سے لوگ کیسے غافل ہین ارادہ کیا کہ علوم جدیدہ کے طیارون سے جو شکوک اور اعتراضات کے گولے دشمنان دین برسا رہے ہین انکے شر سے حرم اسلام کو محفوظ رکھنے کی غرض سے اپنے فرض کو ادا کیا ہے - شکر ہے کہ حصۂ اول پورا ہو گیا - چونکہ معرفت نفس معرفت الٰہی کا ذریعہ ہی اسلیے پہلے روح اور معاد سے بحث کی ہی - باب اول مین مسائل سائنس کا ایک مختصر مگر مسلسل خاکہ کھینچ دیا ہے - قیمت ........................ (عہ)

**مقالات شبلی** - شمس العلماء علامۂ شبلی مرحوم کی تصنیف ہی اسمین مختلف علوم و فنون نیز سلاطین و علمای دین اور عہد حکومت اسلام مین مسلمانون کے دوسری قومون کے ساتھ تعلقات اور فرقہاے اسلام پر خاص طور پر تفصیلی بحث کی گئی ہی - قیمت ........................ (۸عہر)

**مواعظ قرآنی** - خردسال مسلمان بچون کے لیے ابتدائی تعلیم کے واسطے نہایت مفید ہے اولا سورۂ فاتحہ اور چند سورتین سورۂ فیل تک نماز سیکھنے کو اور بعد ازان قرآن مجید کے مختلف مقامات سے منتخب آیات پند و نصائح یکجا جمع کر کے اخلاقی تعلیم دینے کو مع ترجمہ درج کی گئی ہین (۶ر)

**اوراد مرشد** مؤلفۂ مولانا مولوی عبد الاول صاحب جونپوری - اس مین مولانا نے مجرب تیر بہدف وظائف جمع کر دیے ہین جسکے ورد سے ہزارون مسلمان دولت دنیا و دین سے مالا مال ہو گئے (۴ہر)

---

ملنے کا پتہ - محمد عبد الولی مالک اصح المطابع آسی لیس شہر لکھنؤ

# سوانح مولوی روم

یعنی

## مولانا جلال الدین رومی کی مفصل سوانح عمری

جسمیں

مثنوی شریف اور دیگر تصنیفات پر نہایت تفصیل سے تقریظ

اور تبصرہ لکھا گیا ہے

مولفہ

## شمس العلماء مولانا شبلی نعمانی

حسب اجازت مؤلف

سید حسن شاہ مہتمم اتحاد لکھنؤ نے سنہ ۲۳ء میں

باہتمام سید ظہور الحسن مالک قومی پریس دہلی

ہلالی پریس دہلی میں چھپوا کر شائع کی

صرف ٹائیٹل پیج ہلالی پریس دہلی میں فضل حسین کے اہتمام سے چھپا۔

قیمت فی جلد ۱۲

تعداد طبع ۵۰۰ جلد

## المامون

مصنفہ مولانا شبلی اس کتاب کے دو حصے ہیں پہلے میں تمہید ترتیب خلافت مامون الرشید کی ولادت تعلیم و تربیت ولیعہدی تخت نشینی - خانہ جنگیاں فتوحات ملکی وفات کے حالات دوسرے حصے میں اُن مراتب کی تفصیل ہے جنسے اس عہد کے ملکی حالات اور مامون الرشید کے تمام اخلاق و عادات کا اندازہ ہو سکتا ہے نیز امن کارنامون کی تفصیل ہے جنکی وجہ سے مامون رشید کا عہد عموماً شاہان اسلام کے عہد سے علمی حیثیت سے ممتاز تسلیم کیا گیا ہے

مع رسالہ الجزیہ قیمت عہ

## سیرة النعمان

یعنی امام اعظم ابو حنیفہ رح کوفی رحمۃ اللہ علیہ کی سوانح عمری حصہ اول و دوم اس کتاب کے پہلے حصہ میں امام صاحب کا نام و نسب ولادت و سن رشد و تعلیم و تربیت شیوخ حدیث و درس و افتاء بقیہ زندگی اور دربار کے تعلقات و علم حالات اخلاق و عادات مناظرہ و فتاوی ذہانت و طباعی اس قسم کے حالات نہایت تفصیل سے مذکور ہیں اور دوسرے حصہ میں امام صاحب کے اصول اور مسائل سے جو علم کلام - اور فن حدیث سے متعلق ہے تفصیلی بحث ہے اور واقعات و اسانید کے ساتھ ثابت کیا گیا ہے کہ فن حدیث میں آپکا کیا پایہ تھا - فن فقہ پر تفصیلی ریویو ہے جسمین تدوین فقہ کے تاریخی حالات کیساتھ وہ تمام خصوصیتین تفصیلاً بیان کی گئی ہیں جنکی وجہ فقہ حنفی کو اور ائمہ کی فقہ پر ترجیح حاصل ہے - خاتمہ میں امام صاحب کے نامور اور ممتاز شاگردوں کے مختصر حالات ہیں

مصنفہ مولانا شبلی مرحوم قیمت فی جلد عہ

## اورنگ زیب عالمگیر

شمس العلماء مولانا شبلی نعمانی کی یہ بالکل جدید تالیف ہے تاریخ اور واقعات کی تحقیق و تنقید میں مولانا کا پایہ اظہر من الشمس ہے شہنشاہ عالمگیر پر جو الزامات وارد ہوتے ہیں بھائیوں کا قتل باپ کی گرفتاری تعصب مذہبی ہندوں کے ساتھ مخاصمت بت شکنی وغیرہ کے متعلق جو الزامات کئے جاتے ہیں اس کتاب میں ثابت کیا گیا ہے کہ ان اعتراضات کو واقعات سے کوئی تعلق نہیں یہ باتین پست نظر اور تنگ خیال افسانہ نویسوں کی پیدا کی ہوئی ہیں مولانا نے خود اس عہد کی مستند تاریخوں سے تمام واقعات کی تحقیق کی ہے اور اہل یورپ کی غلط فہمیوں پر روایت کی نظر ڈالی ہے

## الفاروق

یعنی سوانح عمری حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالی عنہ مؤلفہ شمس العلماء مولوی شبلی نعمانی مرحوم قیمت سے

## مقالات شبلی

جس میں مولانا شبلی نعمانی مرحوم کے وہ علمی اور تاریخی مضامین لکھے ہیں جو اب تک طبع نہیں ہوئے قیمت عہ

# فہرست مضامین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دیباچہ

## حامداً و مصلیاً

مشکل حکایتیست کہ ہر ذرہ عین اوست . اما نمی توان کہ اشارت بہ او کنند

سلسلۂ کلامیہ کا یہ چوتھا نمبر ہے تین حصے (علم الکلام - الکلام - الغزالی) پہلے شایع ہو چکے ہیں - مولانا روم کو دنیا جس حیثیت سے جانتی ہی وہ فقر و تصوف ہی اور اِس لحاظ سے متکلمین کے سلسلے میں اُنکو داخل کرنا اور اِس حیثیت سے اُنکی سوانح عمری لکھنا - لوگونکو موجب تعجب ہوگا لیکن ہمارے نزدیک اصلی علم کلام یہی ہی کہ اسلام کے عقائد کی اس طرح تشریح کیجائے اور اِسکے حقائق و معارف اسطرح بتائے جائیں کہ خود بخود دلنشین ہو جائیں - مولانا نے جس خوبی سے اِس فرض کو ادا کیا ہی - مشکل سے اِسکی نظیر مل سکتی ہی - اِس لئے اُنکو زمرۂ متکلمین سے خارج کرنا سخت ناانصافی ہی -
مولانا کے حالات و واقعات - عام تذکروں میں مختصر ملتے ہیں سپہ سالار ایک بزرگ مولانا کے مرید خاص تھے اور مدت تک فیض صحبت اُٹھایا تھا - اُنھوں نے مولانا کی مستقل سوانح عمری لکھی ہے مناقب العارفین میں بھی اُنکا مفصل تذکرہ ہی - میں نے زیادہ تر انہیں دونوں کتابوں کو ماخذ قرار دیا ہی لیکن یہ کتابیں قدیم مذاق پر لکھی گئی ہیں اور اِسلئے ضروری اور بکار آمد باتیں کم ملتی ہیں لیکن اِس نقصان کی تلافی اسطرح کر دیگئی ہی کہ مولانا کے کلام اور بالخصوص مثنوی پر نہایت مفصل تبصرہ لکھا ہی و ما توفیقی الا باللہ و ہو نعم المولی و نعم النصیر

# نام ونسب - ولادت وتعلیم - وتربیت

محمد نام - جلال الدین لقب - عرف مولانائے روم - حضرت ابو بکر صدیقؓ کی اولاد میں تھے جواہر مضیہ میں سلسلۂ نسب اس طرح بیان کیا ہے - محمد بن محمد بن محمد بن حسین بن احمد بن قاسم بن مسیب بن عبداللہ بن عبدالرحمٰن بن ابی بکر الصدیق - اس روایت کی رو سے حسین بلخی مولانا کے پردادا ہوتے ہیں - لیکن سپہ سالار نے انکو دادا لکھا ہے - اور یہی صحیح ہے - حسین بہت بڑے صوفی اور صاحب حال تھے - سلاطین وقت اس قدر انکی عزت کرتے تھے کہ محمد خوارزم شاہ[۲] نے اپنی بیٹی کی انسے شادی کردی تھی - بہاء الدین اسی کے بطن سے پیدا ہوئے - اس لحاظ سے سلطان محمد خوارزم شاہ بہاء الدین کا ماموں اور مولانا کا نانا تھا۔

مولانا کے والد شیخ بہاء الدین

مولانا کے والد کا لقب بہاء الدین اور بلخ وطن تھا - علم وفضل میں یکتائے روزگار گنے جاتے تھے - خراسان کے تمام دور و دراز مقامات سے انہی کے یہاں فتوے آتے تھے - بیت المال سے کچھ روزینہ مقرر تھا - اسی پر گذر اوقات تھی - وقف کی آمدنی سے مطلقاً متمتع نہیں ہوتے تھے - معمول تھا کہ صبح سے دوپہر تک علوم درسیہ کا درس دیتے تھے - ظہر کے بعد حقائق اور اسرار بیان کرتے - پیر اور جمعہ کا دن وعظ کے لئے خاص تھا۔

یہ خوارزم شاہیوں کی حکومت کا دور تھا - اور محمد خوارزم شاہ جو اس سلسلہ کا گل سرسبد تھا مسند آرا تھا - وہ بہاء الدین کے حلقہ بگوشوں میں تھا اور اکثر انکی خدمت میں حاضر ہوتا - اسی زمانہ میں امام فخر الدین رازی بھی تھے اور خوارزم شاہ کو انسے بھی خاص عقیدت تھی - اکثر ایسا ہوتا کہ جب محمد خوارزم شاہ - بہاء الدین کی خدمت میں حاضر ہوتا تو امام صاحب بھی ہمرکاب ہوتے - بہاء الدین

[۱] مدینۃ العلم آرینقی -

[۲] محمد خوارزم سلسلہ خوارزمیہ کا بہت بڑا با اقتدار فرمانروا تھا - خراسان سے لیکر تمام ایران - ماوراء النہر - کاشغر اور عراق تک اسکے زیر اثر تھا - اخیر میں ارادہ کیا کہ سلطنت عباسیہ کو مٹا کر اسکے بجائے سادات کی سلطنت قائم کرے - اس ارادے سے بغداد کو روانہ ہوا - لیکن راہ میں اس قدر برف پڑی کہ واپس آیا (۶۱۶ھ میں) چنگیز خانیوں سے شکست کھائی اور بالآخر ناکامی کی حالت میں ۶۱۷ھ میں وفات پائی - دیکھو تذکرہ دولت شاہ سمرقندی - ۱۲

اثنائے وعظ میں فلسفۂ یونانی اور فلسفہ دانوں کی نہایت مذمت کرتے اور فرماتے کہ جن لوگوں نے کتب آسمانی کو پس پشت ڈال رکھا ہے اور فلسفیوں کی تقویم کہن پر جان دیتے ہیں۔ نجات کی کیا امید کر سکتے ہیں۔ امام صاحب کو ناگوار گذرتا۔ لیکن خوارزم شاہ کے لحاظ سے کچھ نہ کہہ سکتے۔

ایک دن خوارزم شاہ مولانا بہاء الدین کے پاس گیا تو ہزاروں لاکھوں آدمیوں کا مجمع تھا شخصی سلطنتوں میں جو لوگ مرجع عام ہوتے ہیں سلاطین وقت کو ہمیشہ انکی طرف سے بے اطمینانی رہتی ہے ہارون الرشید نے اسی بنا پر حضرت علی رضا کو عیدگاہ جانے سے روک دیا تھا۔ جہانگیر نے اسی بنا پر مجدد الف ثانی کو قید کر دیا تھا۔ بہرحال خوارزم شاہ نے حد سے زیادہ بھیڑ بھاڑ دیکھکر امام رازی سے کہا کہ کس غضب کا مجمع ہے۔ امام صاحب اس قسم کے موقع کے منتظر رہتے تھے۔ فرمایا ہاں۔ اور اگر ابھی سے تدارک نہ ہوا تو پھر مشکل پڑیگی۔ خوارزم شاہ نے امام صاحب کے اشارے سے خزانہ شاہی اور قلعے کی کنجیاں بہاء الدین کے پاس بھیج دیں اور کہلا بھیجا کہ اسباب سلطنت سے صرف یہ کنجیاں میرے پاس رہ گئی ہیں وہ بھی حاضر ہیں۔ مولانا بہاء الدین نے فرمایا کہ اچھا جمعے کو وعظ کہکر یہاں سے چلا جاؤنگا جمعے کے دن شہر سے نکلے۔ مریدان خاص میں سے تین سو بزرگ ساتھ تھے خوارزم شاہ کو خبر ہوئی تو بہت پچھتایا اور حاضر ہو کر بڑی منت سماجت کی لیکن یہ اپنے ارادے سے باز نہ آئے۔ راہ میں جہاں جہاں گذر ہوتا تھا تمام رؤسا و امرا زیارت کو آتے تھے۔ سنہ ۶۱۷ھ میں نیشاپور پہنچے۔ خواجہ فرید الدین عطار انکے ملنے کو آئے۔ اسوقت مولانا روم کی عمر چھ برس کی تھی۔ لیکن سعادت کا ستارہ پیشانی سے چمکتا تھا خواجہ صاحب نے شیخ بہاء الدین سے کہا۔ کہ اس جوہر قابل سے غافل نہ ہونا۔ یہ کہکر اپنی مثنوی اسرار نامہ مولانا کو عنایت[1] کی۔ چونکہ مولانا کے حالات زندگی میں سلاطین روم کا ذکر جابجا آئیگا اور ان سلاطین میں سے اکثروں کو مولانا سے خاص تعلق رہا ہے۔ اسلئے مختصر طور پر اس سلسلے کا ذکر ضرور ہے اس زمانے میں جو لوگ سلاطین روم کہلاتے تھے۔ وہ سلجوقیہ کی تیسری شاخ تھی جو ایشیائے کوچک پر قابض ہو گئی تھی۔ اور اس زمانے میں ایشیائے کوچک ہی کو روم کہتے تھے۔ یہ سلطنت ۲۲۰ سال تک قائم

شیخ بہاء الدین کا بلخ تشریف لے جانا

سلاطین روم

[1] یہ واقعہ اور تمام تذکروں میں مذکور ہے۔ لیکن سپہ سالار کے رسالے میں اسکا مطلق ذکر نہیں ۱۲

رہی اور چودہ حکمران ہوئے اس سلسلے کا پہلا فرمان روا قطلمش تھا جو طغرل بیگ سلجوقی کا برادر عمزاد تھا قطلمش الپ ارسلان کے مقابلے مین باغی ہو کر ۴۵۶ھ میں مارا گیا۔

مولانا اپنے والد کے ساتھ جب ان اطراف میں آئے تو اُسوقت علاؤالدین کیقباد تخت سلطنت پر متمکن تھا۔ وہ بڑی عظمت و جلال کا بادشاہ تھا۔ اور اُسکے حدود سلطنت بہت وسیع ہو گئی تھے ۶۳۴ھ میں مر گیا۔ اور اسکا بیٹا غیاث الدین کیخسرو بادشاہ ہوا۔ اُسکے زمانے میں ۶۴۱ھ میں تاتاریون نے بہ سرداری تاینجو روم کا رخ کیا۔ غیاث الدین نے اُنکو روکنا چاہا۔ لیکن خود شکست کھائی اور مجبور ہو کر مطیع ہو گیا۔ ۶۵۶ھ میں وفات پائی۔ اُسنے تین بیٹے چھوڑے۔ علاؤالدین کیقباد۔ عزالدین کیکاؤس۔ رکن الدین قلیچ ارسلان۔ علاؤالدین کو خاص قونیہ کی حکومت ملی ۶۵۵ھ میں وہ ہلاکو خان کے بھائی منجو خان سے ملنے کیلئے قونیہ سے چلا۔ اور اسی سفر میں مر گیا منجو خان نے بلاد روم کو اُسکے دو بھائیوں میں تقسیم کر دیا۔ اور یہ دونون بھائی منجو خان کے خراج گذار رہے۔ عزالدین کیکاؤس خاص قونیہ کا بادشاہ تھا۔ اسی زمانے میں ہلاکو کے سپہ سالار بیکو نے قونیہ پر حملہ کیا۔ کیکاؤس بھاگ گیا۔ اہل شہر نے خطیب شہر کے ہاتھ پر بیکو سے بیعت کی بیکو نے خطیب کی بہت عزت کی اور اسکی بیوی خطیب کے ہاتھ پر اسلام لائی۔

۶۵۹ھ میں کیکاؤس اور رکن الدین دونون بھائیوں میں لڑائی ہوئی اور ہلاکو کی مدد سے رکن الدین نے فتح پائی۔ لیکن وہ خود بھی قتل کر دیا گیا۔

معین الدین پروانہ جسکا ذکر اکثر مولانا کے حالات میں آئے گا اسی رکن الدین کا حاجب اور درحصل سیاہ و سفید کا مالک تھا۔ رکن الدین مولانا روم کا مرید خاص اور منہ بولا فرزند تھا مولانا بہاء الدین نیشاپور سے روانہ ہو کر بغداد پہنچے یہاں مدتوں قیام رہا۔ روزانہ شہر کے تمام امراء اور روساء و علما ملاقات کو آتے تھے۔ اور ان سے معارف و حقائق سنتے تھے اتفاق سے انہین

---

ہ یہ حالات زیادہ تر ابن خلدون سے لئے گئے ہیں حبیب السیر اور ابن خلدون میں جا بجا اختلاف ہی لیکن میں نے ابن خلدون کو ترجیح دی ہی۔ ابن خلدون فارسی نہ جاننے کی وجہ سے معین الدین پروانہ کو پروانو الکھتا ہی ۱۲

دنوں بادشاہ روم کیقباد کی طرف سے سفارت کے طور پر کچھ لوگ بغداد میں آئے تھے۔ یہ لوگ مولانا بہاءالدین کے حلقہ درس میں شریک ہوکر مولانا کے حلقہ بگوش ہوگئے۔ واپس جاکر علاؤالدین سے تمام حالات بیان کئے۔ وہ غائبانہ مرید ہوگیا۔ شیخ بہاءالدین بغداد سے حجاز اور حجاز سے شام ہوتے ہوئے زنجان میں آئے۔ زنجان سے آق شہر کا رُخ کیا۔ یہاں خاتون ملک سعید فخرالدین نے نہایت خلوص سے مہمانداری کے لوازم ادا کئے۔ پورے سال بھر یہاں قیام رہا۔ زنجان سے لارندہ کا رُخ کیا۔ یہاں سات برس تک قیام رہا۔ اس وقت مولانا روم کی عمر ۱۸ برس کی تھی۔ بہاءالدین نے اسی سن میں انکی شادی کردی مولانا کے فرزند رشید سلطان ولد سنہ ۶۲۳ھ میں پیدا ہوئے۔ لارندہ سے شیخ

قونیہ میں پہنچا

بہاءالدین کیقباد کی درخواست پر قونیہ کو روانہ ہوئے[1]۔ کیقباد کو خبر ہوئی تو تمام ارکان دولت کے ساتھ پیشوائی کو نکلا۔ اور بڑے تزک واحتشام سے شہر میں لایا۔ شہر پناہ کے قریب پہنچ کر علاءالدین گھوڑے سے اتر پڑا۔ اور پیادہ پا ساتھ ساتھ آیا۔ مولانا کو ایک عالیشان مکان میں اتارا اور ہر قسم کے ضروریات وآرام کے سامان مہیا کئے۔ اکثر مولانا کے مکان پر آتا۔ اور فیض صحبت اُٹھاتا

مولانا کی ولادت

شیخ بہاءالدین نے جمعے کے دن ۱۸ ربیع الثانی سنہ ۶۲۸ھ میں وفات پائی۔ مولانا روم سنہ ۶۰۴ھ میں بمقام بلخ پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم اپنے والد شیخ بہاءالدین سے حاصل کی۔ شیخ بہاءالدین کے مریدوں میں سید برہان الدین محقق بڑے پائے کے فاضل تھے مولانا کے والد نے مولانا کو انکی آغوش تربیت میں دیا۔ مولانا کے اتالیق بھی تھے اور اُستاد بھی۔ مولانا نے اکثر علوم وفنون انہی سے حاصل کئے۔ ۱۸ یا ۱۹ برس کی عمر میں جیسا کہ اوپر گذر چکا ہی اپنے والد کے ساتھ قونیہ میں آئے جب انکے والد نے انتقال کیا۔ تو اسکے دوسرے سال یعنے سنہ ۶۲۹ھ میں جب اُنکی عمر ۲۵ برس کی تھی تکمیل فن کیلئے شام کا قصد کیا۔ اس زمانے میں دمشق اور حلب۔ علوم وفنون کے مرکز تھے ابن جبیر نے سنہ ۵۸۰ھ میں جب دمشق کا سفر کیا تو خاص شہر میں ۲۰ بڑی بڑی دار العلوم موجود تھے[2] حلب میں سلطان صلاح الدین کے بیٹے الملک الظاہر نے قاضی ابو المحاسن کی تحریک سے سنہ ۵۶۱ھ

---

[1] نفحات ۱۲ [2] سفرنامہ ابن جبیر ذکر دمشق ۱۲

ہین متعدد بڑی بڑی مدرسے قائم کئے۔ چنانچہ اس زمانے سے حلب بھی دمشق کیطرح مدینۃ العلوم[1] بن گیا۔

مولانانے اول حلب کا قصد کیا اور مدرسہ حلاویہ کی دارالاقامتہ (بورڈنگ) مین قیام کیا۔ اس مدرسے کے مدرس کمال الدین ابن عدیم حلبی تھے۔ انکا نام عمر بن احمد بن ہبتہ اللہ ہی۔ ابن خلکان نے لکھا ہی کہ وہ محدث۔ حافظ۔ مورخ۔ فقیہہ۔ کاتب، مفتی۔ اور ادیب تھے۔ حلب کی تاریخ جو انھون نے لکھی ہے اُس کا ایک ٹکڑا یورپ میں چھپ گیا ہے۔

مولانا نے مدرسہ حلاویہ کے سوا حلب کے اور مدرسون مین بھی علم کی تحصیل کی۔ طالب العلمی ہی کے زمانے مین عربیت۔ فقہ۔ حدیث۔ اور تفسیر اور معقول میں یہ کمال حاصل کیا کہ جب کوئی مشکل مسئلہ پیش آتا اور کسی سے حل نہ ہوتا تو لوگ انکی طرف رجوع کرتے۔[2]

دمشق کی نسبت یہ پتہ نہیں چلتا کہ کس مدرسے میں رہکر تحصیل کی سپہ سالار نے ایک ضمنی موقع پر لکھا ہی کہ۔ "وقتیکہ خداوندگار ما۔ در دمشق بود مدرسہ برانیہ در حجرہ کہ شمکن بودند"۔ لیکن ہمکو مدرسہ برانیہ کے کچھ حالات معلوم نہیں۔ مناقب العارفین میں لکھا ہی کہ مولانا نے سات برس تک دمشق میں رہ کر علوم کی تحصیل کی۔ اور اس وقت مولانا کی عمر ۴۰ برس کی تھی[3]۔

یہ امر قطعی ہے کہ مولانا نے تمام علوم درسیہ مین نہایت اعلیٰ درجے کی مہارت پیدا کی تھی جواہر مضیئہ میں لکھا ہی کان عالماً بالمذاہب۔ واسع الفقہ عالماً بالخلاف دانواع العلوم خود ان کی مثنوی بڑی شہادت ہی۔ لیکن اس سے بھی انکار نہین ہو سکتا کہ انھون نے جو کچھ پڑھا تھا اور جن چیزون میں کمال حاصل کیا تھا وہ اشاعرہ کے علوم تھے۔ مثنوی میں جو تفسیری روایتیں نقل کی ہیں اشاعرہ۔ یا ظاہریون کی روایتین ہیں۔ انبیا کے قصص وہی نقل کئے ہیں جو عوام میں مشہور تھے۔ معتزلہ سے انکو وہی نفرت ہی جو اشاعرہ کو ہے چنانچہ ایک جگہ فرماتے ہیں۔

ہست این تاویل اہل اعتزال      وائے آن کس کو ندارد نور حال

[1] ابن خلکان ترجمہ قاضی بہاء الدین [2] سپہ سالار صفحہ ۲۳۹ [3] سپہ سالار صفحہ ۱۶ [4] مناقب العارفین صفحہ ۵۵ و ۵۶ - ۱۲

مولانا کے والد نے جب وفات پائی تو سید برہان الدین اپنے وطن ترمذ مین تھے۔ یہ خبر سنکر ترمذ سے روانہ ہوئے اور قونیہ مین آئے۔ مولانا اس وقت لارندمین تھے۔ سید برہان الدین نے مولانا کو خط لکھا۔ اور اپنے آنیکی اطلاع دی۔ مولانا اسی وقت روانہ ہوئے۔ قونیہ مین شاگرد استاد کی ملاقات ہوئی۔ دونون نے ایک دوسرے کو گلے لگایا۔ اور دیر تک دونوں پر بیخودی کی کیفیت رہی افاقہ کے بعد سید نے مولانا کا امتحان لیا۔ اور جب تمام علوم میں کامل پایا تو کہا کہ صرف علم باطنی رہ گیا ہے اور یہ تمہارے والد کی امانت ہی جو میں تم کو دیتا ہوں۔ چنانچہ نو برس تک طریقت اور سلوک کی تعلیم دی۔ بعضون کا بیان ہی کہ اسی زمانے میں مولانا انکے مرید بھی ہوگئے۔ چنانچہ مناقب العارفین میں ان تمام واقعات کو بہ تفصیل لکھا ہے۔ مولانا نے اپنی مثنوی میں جابجا سید موصوف کا اسی طرح نام لیا ہے جس طرح ایک مخلص مرید۔ پیر کا نام لیتا ہے۔

سید برہان الدین سے استفادہ

یہ سب کچھ تھا لیکن مولانا پر اب تک ظاہری ہی علوم کا رنگ غالب تھا۔ علوم دینیہ کا درس دیتے تھے۔ وعظ کہتے تھے۔ فتوی لکھتے تھے۔ سماع وغیرہ سے سخت احتراز کرتے تھے انکی زندگی کا دوسرا دور درحقیقت شمس تبریز کی ملاقات سے شروع ہوتا ہی جسکو ہم تفصیل سے لکھتے ہیں۔

یہ عجیب بات ہی کہ شمس تبریز کی ملاقات کا واقعہ جو مولانا کی زندگی کا سب سے بڑا واقعہ ہی۔ تذکرون اور تاریخونمیں اس قدر مختلف اور متناقض طریقوں سے منقول ہی کہ اصل واقعہ کا پتہ لگانا مشکل ہی جواہر مضیئہ۔ جو علمائے حنفیہ کے حالات میں سب سے پہلی اور سب سے زیادہ مستند کتاب ہی اسمین لکھا ہے کہ ایک دن مولانا گھر میں تشریف رکھتے تھے۔ تلامذہ آس پاس بیٹھے تھے۔ چاروں طرف کتابونکا ڈھیر لگا ہوا تھا۔ اتفاقاً شمس تبریز کسی طرف سے آنکلے اور سلام کرکے بیٹھ گئے۔ مولانا کی طرف مخاطب ہوکر پوچھا کہ یہ (کتابون کی طرف اشارہ کرکے) کیا ہی۔ مولانا نے کہا یہ وہ چیز ہے جس کو تم نہیں جانتے۔ یہ کہنا تھا کہ دفعتہ تمام کتابون میں آگ لگ گئی۔ مولانا نے کہا یہ کیا۔ شمس نے کہا یہ وہ چیز ہے جسکو تم نہیں جانتے۔ شمس تو کہکر چلدئے۔ مولانا کا یہ حال ہوا کہ گھر بار۔ مال اولاد سب چھوڑ چھاڑ کر نکل کھڑے ہوئے۔ اور ملک بہ ملک خاک چھانتے پھرے۔ لیکن شمس کا کہیں

پتہ نہ لگا۔ کہتے ہیں کہ مولانا کے مریدوں میں سے کسی نے شمس کو قتل کر ڈالا۔
زین العابدین شروانی نے مثنوی کے دیباچہ میں لکھا ہی کہ شمس تبریز کو انکے پیر بابا کمال الدین جندی نے حکم دیا کہ روم جاؤ۔ وہان ایک دل سوختہ ہی اسکو گرم کر آؤ۔ شمس پھرتے پھراتے قونیہ پہنچے۔ شکر فروشوں کی کاروانسرا میں اترے۔ ایک دن مولانا روم کی سواری بڑے تزک و احتشام سے نکلی شمس نے سرراہ ٹوک کر پوچھا کہ مجاہدہ و ریاضت سے کیا مقصد ہے مولانا نے کہا اتباع شریعت۔ شمس نے کہا یہ تو سب جانتے ہیں۔ مولانا نے کہا۔ اس سے بڑھکر اور کیا ہو سکتا ہے شمس نے فرمایا علم کے یہ معنی ہیں کہ تم کو منزل تک پہنچا دے۔ پھر حکیم سنائی کا یہ شعر پڑھا۔

علم کز تو ترا نہ بستاند ❊ جہل زان علم بہ بود بسیار

مولانا پر ان جملوں کا یہ اثر ہوا کہ اسی وقت شمس کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔
ایک اور روایت میں ہی کہ مولانا حوض کے کنارے بیٹھے ہوئے تھے۔ سامنے کچھ کتابیں رکھی ہوئی تھیں۔ شمس نے پوچھا کہ یہ کیا کتابیں ہیں؟ مولانا نے کہا یہ قیل و قال ہے تمکو اس سے کیا غرض شمس نے کتابیں اٹھا کر حوض میں پھینک دیں۔ مولانا کو نہایت رنج ہوا اور کہا کہ میاں درویش تم نے ایسی چیزیں ضایع کر دیں جو اب کسی طرح نہیں مل سکتیں۔ ان کتابوں میں ایسے نادر نکتے تھے کہ انکا نعم البدل نہیں مل سکتا شمس نے حوض میں ہاتھ ڈالا اور تمام کتابیں نکال کر کنارہ پر رکھ دیں۔ لطف یہ کہ کتابیں ویسی ہی خشک کی خشک تھیں۔ نمی کا نام نہ تھا۔ مولانا پر سخت حیرت طاری ہوئی شمس نے کہا یہ عالم حال کی باتیں ہیں تم انکو کیا جانو؟ اسکے بعد مولانا انکے ارادتمندوں میں داخل ہو گئے۔
ابن بطوطہ سفر کرتے کرتے جب قونیہ میں پہنچا ہی تو مولانا کی قبر کی زیارت کی۔ تقریب سے مولانا کا کچھ حال لکھا ہے اور شمس کی ملاقات کی جو روایت وہان تواتر مشہور تھی اسکو نقل کیا ہی چنانچہ وہ حسب ذیل ہے۔
مولانا اپنے مدرسے میں درس دیا کرتے تھے۔ ایک دن ایک شخص حلوا بیچتا ہوا مدرسے میں آیا۔ حلوے کی اس نے قاشیں بنا لیں تھیں۔ اور ایک ایک پیسے کو ایک ایک قاش بیچتا تھا مولانا نے ایک قاش لی اور تناول فرمائی۔

حلوا دیکر وہ تو کسی طرف نکل گیا - ادہر مولانا کی یہ حالت ہوئی کہ بے اختیار اُٹھ کھڑے ہوئے
اور خدا جانے کس طرف چلدیے - برسوں کچھ پتہ نہ چلا - کئی برس کے بعد آئے تو یہ حالت تھی کہ کچھ
بولتے چالتے نہ تھے - جب کبھی زبان کُھلتی تھی تو شعر پڑھتے تھے اُنکے شاگرد ان شعروں کو لکھ
لیا کرتے تھے - یہی اشعار تھے جو جمع ہوکر مثنوی بن گئی - یہ واقعہ لکھکر ابن بطوطہ لکھتا ہو کہ ان
اطراف میں اس مثنوی کی بڑی عزت ہو - لوگ اس کی نہایت تعظیم کرتے ہیں اور اس کا درس
دیتے ہیں - خانقاہوں میں شب جمعہ معمولاً اسکی تلاوت کی جاتی ہے -

جو روایتیں نقل ہوئیں انہیں سے بعض نہایت مستند کتابوں میں ہیں (مثلاً جواہر مضیئہ)
بعض اور تذکروں میں منقول ہیں - بعض زبانی متواتر روایتیں ہیں - لیکن ایک بھی صحیح نہیں
نہ صرف اس لحاظ سے کہ خارج از قیاس ہیں - بلکہ اس لئے کہ جیسا آگے آتا ہی صحیح روایت کے خلاف
ہیں - اس سے تم قیاس کرسکتے ہو کہ صوفیہ کبار کے حالات میں کس قدر دور از کار روایتیں مشہور
ہوجاتی ہیں - اور وہی کتابوں میں درج ہوکر سلسلہ بہ سلسلہ پھیلتی جاتی ہیں -

سپہ سالار جنکا ذکر اوپر گذر چکا ہو مولانا کے خاص شاگرد تھے ۴۰ برس فیض صحبت اُٹھایا
تھا - واقعہ نگاری میں ہر جگہ خرق عادت کی بھی آمیزش کرتے جاتے ہیں - تاہم شمس کی ملاقات
کا جو حال لکھا ہو سادہ صاف اور بالکل قرین عقل ہو - چنانچہ ہم اُسکو بہ تفصیل اس موقع پر
نقل کرتے ہیں - لیکن ملاقات کے ذکر سے پہلے مختصر طور پر شمس تبریز کے حالات لکھنے ضرور ہیں -

شمس تبریز کے والد کا نام علاؤالدین تھا وہ کیا بزرگ کے خاندان سے تھے جو فرقہ اسمعیلیہ
کا امام تھا - لیکن اُنھوں نے اپنا آبائی مذہب ترک کردیا تھا - شمس[1] نے تبریز میں علم ظاہری کی
تحصیل کی - پھر بابا کمال الدین جندی کے مرید ہوئے - لیکن عام صوفیوں کی طرح پیری مریدی
اور بعیت و ارادت کا طریقہ نہیں اختیار کیا - سوداگروں کی وضع میں شہروں کی سیاحت کرتے
رہتے - جہاں جاتے کاروان سرا میں اُترتے اور حجرے کا دروازہ بند کرکے مراقبے میں مصروف ہوتے

[1] دیباچہ مثنوی نفحات میں لکھا ہو کہ شمس کا کیا بزرگ کے خاندان سے ہونا غلط ہے -

معاش کا یہ طریقہ رکھا تھا کہ کبھی کبھی ازار بند بُن لیتے اور اسی کو بیچکر کفاف مہیا کرتے ایک دفعہ مناجات کے وقت دعا مانگی کہ الٰہی کوئی ایسا بندہ خاص ملتا جو میری صحبت کا متحمل ہو سکتا۔ عالم غیب سے اشارہ ہوا کہ روم کو جاؤ۔ اسی وقت چل کھڑے ہوئے قونیہ پہنچے تو رات کا وقت تھا۔ برنج فروشوں کی سرائے میں اُترے۔ سرائے کے دروازے پر ایک بلند چبوترہ تھا۔ اکثر امرا اور عمائد تفریح کیلئے وہاں آبیٹھتے تھے۔ شمس بھی اسی چبوترے پر بیٹھا کرتے تھے۔ مولانا کو اُنکے آنے کا حال معلوم ہوا تو اُنکی ملاقات کو چلے راہ میں لوگ قدمبوس ہوتے جاتے تھے۔ اسی شان سے سرائے کے دروازے پر پہنچے۔ شمس نے سمجھا کہ یہی شخص ہے جسکی نسبت اشارت ہوئی ہے دونوں بزرگوں کی آنکھیں چار ہوئیں۔ اور دیر تک زبان حال میں باتیں ہوتی رہیں شمس نے مولانا سے پوچھا کہ حضرت بایزید بسطامی کے ان دو واقعات میں کیونکر تطبیق ہو سکتی ہے کہ ایک طرف تو یہ حال تھا کہ تمام عمر اس خیال سے خربزہ نہیں کھایا کہ معلوم نہیں جناب رسول اللہ نے اسکو کسطرح کھایا ہے دوسری طرف اپنی نسبت یوں فرماتے تھے کہ سبحانی ما اعظم شانی (یعنی اللہ اکبر! میری شان کس قدر بڑی ہے) حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم باایں ہمہ جلالت شان فرمایا کرتے تھے کہ میں دن بھر میں ستر دفعہ استغفار کرتا ہوں۔ مولانا نے فرمایا کہ بایزید اگرچہ بہت بڑے پایہ کے بزرگ تھے۔ لیکن مقام ولایت میں وہ ایک خاص درجے پر ٹھہر گئے تھے اور اس درجے کی عظمت کے اثر سے اُنکی زبان سے ایسے الفاظ نکل جاتے تھے۔ بخلاف اسکے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم منازل تقرب میں برابر ایک پائے سے دوسرے پائے پر چڑھتے جاتے تھے۔ اس لئے جب بلند پائے پر پہنچتے تھے تو پہلا پایہ اس قدر پست نظر آتا تھا کہ اُس سے استغفار کرتے تھے۔

مناقب العارفین کی روایت میں جزئی اختلافات کیساتھ تصریح ہے کہ یہ ۶۴۲ھ کا واقعہ ہے اس بنا پر مولانا کی مسند نشینی فقر کی تاریخ۔ اسی سال شروع ہوتی ہے۔

سپہ سالار کا بیان ہے کہ چھ مہینے تک برابر دونوں بزرگ صلاح الدین زرکوب کے حجرے

میں چلہ کش رہے۔ اس مدت میں آب و غذا قطعاً متروک تھی اور بجز صلاح الدین زرکوب کے اور کسی کو حجرے میں آمد و رفت کی مجال نہ تھی۔ مناقب العارفین میں اس مدت کو نصف کر دیا ہے۔ اس زمانے سے مولانا کی حالت میں ایک نمایاں تغیر جو پیدا ہوا وہ یہ تھا کہ اب تک سماع سے محترز تھے۔ اب اسکے بغیر چین نہیں آتا تھا۔ چونکہ مولانا نے درس و تدریس اور وعظ و پند کے اشغال دفعتہً چھوڑ دیئے۔ اور حضرت شمس کی خدمت سے دم بھر کو جدا نہیں ہوتے تھے تمام شہر میں ایک شورش مچ گئی۔ لوگوں کو سخت رنج تھا کہ ایک دیوانہ بے سر و پا نے مولانا پر ایسا سحر کر دیا کہ وہ کسی کام کے نہیں رہے۔ یہ برہمی یہاں تک پھیلی کہ خود مریدان خاص اس کی شکایت کرنے لگے۔ شمس کو ڈر ہوا۔ کہ یہ شورش فتنہ انگیزی کی حد تک نہ پہنچ جائے۔ چپکے گھر سے نکلکر دمشق کو چل دیئے۔ مولانا کو انکے فراق کا ایسا صدمہ ہوا کہ سب لوگوں سے قطع تعلق کر کے عزلت اختیار کی۔ مریدان خاص کو بھی خدمت میں بار نہیں مل سکتا تھا۔ مدت کے بعد شمس نے مولانا کو دمشق سے خط لکھا۔ اس خط نے شوق کی آگ اور بھڑکا دی۔ مولانا نے اس زمانے میں نہایت رقت آمیز اور پراثر اشعار کہے۔ جن لوگوں نے شمس کو آزردہ کیا تھا۔ انکو سخت ندامت ہوئی۔ سب نے مولانا سے آکر معافی کی درخواست کی۔ چنانچہ اس واقعہ کو مولانا کے صاحبزادے سلطان ولد نے اپنی مثنوی میں درج کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| ہمہ گریان ۔ بہ توبہ گفتہ کہ وائے | عفو ما کن ازین گناہ ۔ خدائے |
| قدر او از غمے نہ دانستیم | کہ بُد او پیشوا نہ دانستیم ۔ |
| طفل رہ بودہ ایم ۔ خردہ مگیر | یارب انداز در دل آن پیر |
| کہ کنند عذر ہائے ما را او | عفو کلی ازین شدیم دوتو |
| پیش شیخ آمدند لابہ کناں | کہ بہ بخشا مکن دگر ہجران |
| توبہ ہا مے کنیم رحمت کن | گرد گر این کنیم لعنت کن |
| شیخ شان چونکہ دید از ایشان این | راہ شان داو رفت از و آن کین |

اب رائے یہ قرار پائی کہ سب ملکر دمشق جائیں اور شمسؔ کو منا کر لائیں۔ سلطان ولد اس قافلہ کے سپہ سالار بنے۔ مولانا نے شمسؔ کے نام ایک منظوم خط لکھا اور سلطان ولد کو دیا کہ خود پیش کریں۔ خط یہ تھا

| | |
|---|---|
| بہ خدائے کہ در ازل بودہ ست | حیّ و دانا و قادرِ قیوم |
| نور او شمعہائے عشق افروخت | تا لبشد صد ہزار سرِ معلوم |
| از یکے حکم او جہان پُر شد | عاشق و عشق و حاکم و محکوم |
| در طلسمات شمس تبریزی | گشت گنج عجائبش مکتوم |
| کہ از آن دم کہ تو سفر کردی | از حلاوت جدا شدیم چو موم |
| ہمہ شب ہمچو شمع مے سوزیم | ز آتشی جفت و انگبین محروم |
| در فراق جمال ما را | جسم ویران و جان ہمچون بوم |
| آن عنان را بدین طرف برتاب | زفت کن پیل عیش را خرطوم |
| بےحضورت سماع نیست حلال | ہمچو شیطان طرب شدہ مرجوم |
| یک غزل بے تو ہیچ گفتہ نشد | تا رسد آن بہ شرح مفہوم |
| پس بہ ذوق سماع نامۂ تو | غزلے پنج و شش بشد منظوم |
| شام از نور صبح روشن باد | اے بہ تو فخر شام و ارمن و روم |

ان اشعار کے علاوہ ایک غزل بھی ۱۵ شعر کی لکھی تھی جسکے دو شعر دیباچۂ مثنوی میں نقل کئے ہیں

| | |
|---|---|
| بروید اے حریفان بکشید یار ما را | بمن آورید۔ حالا صنم گریز پا را |
| اگر او بہ وعدہ گوید کہ دمِ دگر بیاید | مخورید مکر او را۔ بفریبد او شما را |

سلطان ولد قافلے کے ساتھ دمشق پہنچے بڑی مشکل سے شمسؔ کا پتہ لگا۔ سب سامنے جاکر آداب و تسلیم بجا لائے اور پیشکش[1] جو ساتھ لائے تھے نذر کر کے مولانا کا خط دیا۔ شمسؔ مسکرائے

ع۔ بہ دام و دانہ نگیرند مرغ دانا را۔ پھر فرمایا کہ ان خزف ریزوں کی ضرورت نہیں۔

[1] دیباچۂ مثنوی میں لکھا ہے کہ یہ پیشکش ہزار دینار سرخ تھے اور مولانا اس لئے بھیجے تھے کہ حضرت شمسؔ کے آستانہ پر نثار کئے جائیں۔

مولانا کا پیام کافی ہے۔ چند روز تک اس سفارت کو مہمان رکھا پھر دمشق سے سبکو لیکر روانہ ہوئے
تمام لوگ سواریون پر تھے۔ لیکن سلطان ولد کمال ادب سے شمس کے رکاب کے ساتھ دمشق سے
قونیہ تک پیادہ آئے۔ مولانا کو خبر ہوئی تو تمام مریدون اور حاشیہ بوسون کو ساتھ لیکر استقبال
کو نکلے اور بڑے تزک واحتشام سے لائے۔ مدت تک بڑے ذوق وشوق کی صحبتین رہین
چند روز کے بعد حضرت شمس نے مولانا کی ایک پروردہ کے ساتھ جس کا نام کیمیا تھا شادی کرلی
مولانا نے مکان کے سامنے ایک خیمہ نصب کرا دیا کہ حضرت شمس اُس مین قیام فرمائیں۔ مولانا
کے ایک صاحبزادے جنکا نام علاؤالدین چلپی تھا جب مولانا سے ملنے آتے تھے تو حضرت شمس
کے خیمے مین سے ہوکر جاتے۔ شمس کو ناگوار ہوتا۔ چند بار منع کیا۔ لیکن وہ باز نہ آئے۔ علاؤالدین
نے لوگوں سے شکایت کی۔ حاسدون کو موقع ملا۔ سب نے کہنا شروع کیا کہ کیا غضب ہے ایک
بیگانہ آئے اور یگانہ کو گھر مین نہ آنے دے۔ یہ چرچا بڑھتا گیا۔ یہانتک کہ شمس نے ابکی دفعہ
عزم کرلیا کہ جاکر پھر کبھی نہ آئین۔ چنانچہ دفعۃً غائب ہوگئے۔ مولانا نے ہر طرف آدمی دوڑائے
لیکن کہین پتہ نہ چلا۔ آخر تمام مریدوں اور عزیزون کو ساتھ لیکر خود تلاش کو نکلے دمشق مین
قیام کرکے ہر طرف سراغ رسانی کی۔ لیکن کامیابی نہ ہوئی۔ آخر مجبور ہوکر قونیہ کو واپس چلے آئے
یہ تمام واقعات سپہ سالار نے بہ تفصیل لکھے ہین۔ مناقب العارفین مین کیمیا سے شادی
کرنیکا واقعہ منقول نہین لیکن اس قدر لکھا ہے کہ حضرت شمس کی زوجہ محترمہ کیمیا خاتون تھین وہ
بے اجازت ایک دفعہ باہر چلی گئی تھین اس پر حضرت شمس سخت ناراض ہوئے وہ اُسی وقت
بیمار ہوئین اور تین دن کے بعد مرگئین۔ اُنکی وفات کے بعد حضرت شمس دمشق کو چلے گئے مناقب
العارفین مین یہ بھی لکھا ہے کہ واقعہ شعبان ۶۴۴ھ مین پیش آیا۔ اگر یہ روایت صحیح ہے
مولانا اور شمس کی صحبت کل دو برس رہی۔

مثنوی کے دیباچہ مین لکھا ہے کہ شمس اول دفعہ جب ناراض ہوکر چلے گئے۔ تو اپنے وطن
تبریز پہنچے۔ اور مولانا خود جاکر اُنکو تبریز سے لائے۔ چنانچہ خود مثنوی مین اس واقعہ کیطرف

ان اشعار میں اشارہ کیا ہے۔

ساربانا بار بکشا از اشتران — شور تبریز ست و کوئے دلستان

فر فردوس ست این پالیز را — شعشعۂ عرش ست این تبریز را

ہر زمانے فوج روح انگیز جان — از فراز عرش بر تبریزیان

یہ عجیب بات ہے کہ سپہ سالار نے جو بقول خود ۴۰ برس تک مولانا کی خدمت میں رہے شمس تبریز کی نسبت صرف اسقدر لکھا ہے کہ وہ رنجیدہ ہو کر کسی طرف نکل گئے۔ اور پھر انکا پتہ نہ لگا۔ لیکن اور تمام تذکرے متفق اللفظ ہیں کہ انکو اسی زمانے میں جبکہ وہ مولانا کے پاس مقیم تھے۔ مولانا کے بعض مریدوں نے حسد کی وجہ سے قتل کر دیا۔ [۱]

شمس تبریز کا گم یا قتل ہونا

نفحات الانس میں ہے کہ خود مولانا کے صاحبزادے علاؤ الدین محمد نے یہ حرکت کی۔

نفحات الانس میں شمس کی شہادت کا ۶۴۵ھ لکھا ہے۔ غرض شمس کی شہادت یا غیبوبت کا زمانہ ۶۴۴ھ اور ۶۴۵ھ کے بیچ بیچ میں ہے۔ شمس کی شہادت نے مولانا کی حالت بدل دی۔

تذکرہ نویسوں نے گو تصریح نہیں کی لیکن قرائن صاف بتاتے ہیں کہ شمس کی ملاقات ہی سے پہلے مولانا کے شاعرانہ جذبات اسی طرح انکی طبیعت میں پنہاں تھے جس طرح پتھر میں آگ ہوتی ہے۔ شمس کی جدائی گویا چقماق تھی اور شرارے انکی پر جوش غزلیں مثنوی کی ابتدا اسی دن سے ہوئی۔ چنانچہ تفصیل آگے آئے گی۔

مولانا کی شاعری کی ابتدا

اسی زمانے میں ہلاکو خان کے سپہ سالار بیچو خان نے قونیہ پر حملہ کیا اور اپنی فوجیں شہر کے چاروں طرف پھیلا دیں۔ اہل شہر محاصرے سے تنگ آکر مولانا کی خدمت میں حاضر ہوئے آپ نے ایک ٹیلے پر جو بیچو خان کے خیمہ گاہ کے سامنے تھا۔ جا کر مصلا بچھا دیا۔ اور نماز پڑھنی شروع کی۔ بیچو خان کے سپاہیوں نے مولانا کو تاک کر تیر باراں کرنا چاہا۔ لیکن کمانیں کھینچ نہ سکیں۔ آخر گھوڑے بڑھائے کہ تلوار سے قتل کر دیں لیکن گھوڑے جگہ سے ہل نہ سکے تمام شہر میں غل پڑ گیا۔ لوگوں نے بیچو خاں سے جا کر یہ واقعہ بیان کیا۔ اس نے خود خیمے سے نکل کر

[۱] جواہر مضیئہ ۱۲

کئی تیر چلائے۔ لیکن سب پھٹ کر ادھر ادھر نکل گئے۔ جھلا کر گھوڑے سے اتر پڑا اور مولانا کی طرف چلا۔ لیکن پاؤں اٹھ نہ سکے آخر محاصرہ چھوڑ کر چلا گیا یہ پوری روایت مناقب العارفین میں ہے (صفحہ ۱۵۲) صوفیانہ روایتوں پر خوش اعتقادی کے حاشیے خود بخود چڑھتے جاتے ہیں۔ اس لئے اگر انکو الگ کر دیا جائے تو واقعہ اس قدر نکلے گا کہ مولانا نے جب اطمینان استقلال اور بے پروائی سے عین بیجو خان کے خیمے کے آگے مصلا بچھا کر نماز پڑھنی شروع کی ہوگی۔ اور اہل فوج کی تیر باراں کا کچھ خیال نہ کیا ہوگا اسنے خود بیجو خان کے دلکو مرعوب کر دیا ہوگا۔ اور اس قسم کے واقعات کثرت سے پائے جاتے ہیں

مدت تک مولانا کو شمس کی جدائی نے بے قرار و بے تاب رکھا۔ ایک دن اسی جوش خروش کی حالت میں گھر سے نکلے۔ راہ میں شیخ صلاح الدین زرکوب کی دوکان تھی وہ چاندی کے ورق کوٹ رہے تھے۔ مولانا پر ہتوڑے کی آواز نے سماع کا اثر پیدا کیا۔ وہیں کھڑے ہوگئے۔ اور وجد کی حالت طاری ہوگئی۔ شیخ مولانا کی حالت دیکھکر اسی طرح ورق کوٹتے رہے یہاں تک کہ بہت سی چاندی ضائع ہوگئی۔ لیکن انھوں نے ہاتھ نہ روکا۔ آخر شیخ باہر نکل آئے۔ مولانا نے انکو آغوش میں لے لیا۔ اور اس جوش و مستی میں دوپہر سے عصر تک یہ شعر گاتے رہے۔

یکے گنجے پدید آمد ازیں دوکان زرکوبی | زہے صورت زہے معنی زہے خوبی زہے خوبی

شیخ صلاح الدین نے وہیں کھڑے کھڑے دکان لٹوادی۔ اور دامن جھاڑ کر مولانا کے ساتھ ہو گئے وہ ابتدا سے صاحب حال تھے۔ سید برہان الدین محقق سے انکو بیعت تھی اور اس لحاظ سے مولانا کے ہم استاد۔ اور مولانا کے والد کے شاگرد تھے[۱]۔

صلاح الدین زرکوب کی صحبت

مولانا کو صلاح الدین کی صحبت سے بہت کچھ تسلی ہوئی۔ ۹ برس تک متصل ان سے صحبت گرم رہی جس بات کیلئے مولانا شمس تبریز کو ڈھونڈھتے پھرتے تھے۔ ان سے حاصل ہوئی چنانچہ بہاء الدین ولد اپنی مثنوی میں فرماتے ہیں۔

قطب ہفت آسمان و ہفت زمین | لقب شان بود صلاح الدین

---

[۱] نفحات الانس و رسالہ سپہ سالار حالات شیخ صلاح الدین زرکوب ۱۲

نور خور از رخش خجل گشتے | ہر کہ دیدیش ز اہل دل گشتے
چون در او دید شیخ صاحب حال | بر گذیدش ز جملۂ ابدال
رو بدو کرد جملہ را بگذاشت | غیر او را خطا و سہو انگاشت
گفت آن شمس دین کہ مے گفتیم | باز آمد بہ ما چہ را خفتیم
گفت از روئے مہر با یاران | نیست پروائے کس مرا بہ جہان
من نہ دارم سر شما بروید | از برم۔ با صلاح دین بروید
شورشِ شیخ گشت از و ساکن | وان ہمہ رنج و گفتگو ساکن
شیخ با او چنانکہ با آن شاہ | شمس تبریز خاصۂ اللہ
خوش در آمیخت ہمچو شیر و شکر | کار ہر دو ز ہم دگر شد زر[1]

مولانا صلاح الدین کی شان میں نہایت ذوق شوق کی غزلین اور اشعار لکھتے تھے ایک غزل میں فرماتے

مطربا اسرار ما را باز گو | قصہ ہائے جان فزا را باز گو
ما دہان بر بستہ ایم از ذکر او | تو حدیث دل کشا را باز گو
چون صلاح الدین صلاحِ جان ماست | آن صلاحِ جان ہا را۔ باز گو

مولانا نے کے پرانے رفیقوں نے یہ دیکھکر کہ ایک زرکوب جسکو لکھنا پڑھنا تک نہیں آتا تھا۔ مولانا کا نہ صرف ہمدم و ہمراز بن گیا ہے۔ بلکہ مولانا اُس سے اس طرح پیش آتے ہیں جسطرح مرید پیر کے ساتھ۔ سخت شورش برپا کی۔ اور شیخ صلاح الدین سے بُری طرح پیش آنا چاہا۔ چنانچہ سلطان ولد اپنی مثنوی میں لکھتے ہیں۔

باز در منکران غریو افتاد | باز در ہم شدند اہل فساد
گفتہ با ہم کزین یکے برستیم | چون نگہ مے کنیم در شستیم
این کہ آمد ز اوّلین تبرست | اوّلین نور بود این شر رست
کاش کان اوّلین بودے باز | شیخ ما را رفیق و ہم دمساز

[1] سپہ سالار نثر ۱۲

همه این مرد راهے ذاتیسم | همه هم شهریئم وهم خوانیسم
نه وراخط - نه علم نه گفتار | بر ما خود نه داشت این مقدار
گرچه شان ترهات مے گفتند | از غم و غصّه شب نه مے خفتند
کائے عجب از چه روئے مولانا | مے نیابد کسے چو او دانا
روز و شب مے کند سجود او را | هر فرو دانِ دین فزود او را
یک مریدے به رسم طنّازی | شد از ایشان و کرد غمّازی
او همان لحظه نزدِ مولانا | آمد و گفت آں حکایت را
که همه جمع قصدِ آن دارند | که فلاں را زنند و آزارند

لیکن جب حریفوں کو معلوم ہوا کہ مولانا کا تعلق اُن سے منقطع نہیں ہو سکتا اُس خیال سے باز آئے۔ مولانا نے اپنے صاحبزادے سلطان ولد کا شیخ صلاح الدین کی صاحبزادی سے عقد بھی کر دیا تھا کہ اختصاص باطنی کے ساتھ ظاہری تعلقات بھی مستحکم ہو جائیں۔ سپہ سالار نے لکھا ہے کہ دس برس تک مولانا اور شیخ کی صحبتیں گرم رہیں بالآخر ۶۶۴ھ میں شیخ بیمار ہوئے اور مولانا سے درخواست کی کہ دعا فرمائے کہ اب طائر روح قفس عنصری سے نجات پائے تین چار روز بیمار رہکر وفات پائی مولانا نے تمام رفقا اور اصحاب کے ساتھ انکے جنازے کی مشائعت کی۔ اور اپنے والد کے مزار کے پہلو میں دفن کیا۔ مولانا کو انکی جدائی کا نہایت سخت صدمہ ہوا۔ اسی حالت میں ایک غزل لکھی جس کا مطلع یہ ہے۔

اے ز ہجراں و فراقت آسماں بگریستہ | دل میان خوں نشستہ عقل و جاں بگریستہ

صلاح الدین کی وفات کے بعد مولانا نے حسام الدین چلپی کو جو معتقداں خاص میں تھے ہمدم و ہمراز بنایا۔ اور جب تک جیتے رہے انھی سے دلکو تسکین دیتے رہے۔ مولانا انکے ساتھ اس طرح پیش آتے تھے کہ لوگوں کو گمان ہوتا تھا کہ شاید اُنکے مرید ہیں۔ وہ بھی مولانا کا اس قدر ادب کرتے تھے کہ پورے دس برس کی مدت میں ایک دن بھی مولانا کی وضو خانے

لہ سپہ سالار صفحہ ۱۷

میں وضو نہیں کیا شدت سے جاڑے پڑتے ہوتے اور برف گرتی ہوتی۔ لیکن گھر جا کر وضو کرآتے
حسام الدین ہی کی درخواست اور اصرار پر مولانا نے مثنوی لکھنی شروع کی چنانچہ تفصیل ابھی
مثنوی کے ذکر میں آئے گی۔

۶۷۲ھ میں قونیہ میں بڑے زور کا زلزلہ آیا اور مسلسل ۴۰ دن تک قائم رہا۔ تمام لوگ سراسیمہ و حیران
پھرتے تھے آخر مولانا کے پاس آئے کہ یہ کیا بلائے آسمانی ہے۔ مولانا نے فرمایا کہ زمین بھوکی ہے۔ لقمہ
تر چاہتی ہے۔ اور انشاء اللہ کامیاب ہوگی اسی زمانے میں مولانا نے یہ غزل لکھی۔

با این ہمہ مہر و مہربانی — دل مے دہدت کہ خشم رانی
وین جملہ شیشہ خانہ ہا را — درہم شکنی بہ لن ترانی
در زلزلہ است دار دنیا — کز خانہ نو رخت مے کشانی
نالان ز تو صد ہزار رنجور — بے تو نہ زنیسار ہیں تو دانی

ان دنوں مولانا کا معمول تھا کہ سرخ عبا پہنا کرتے تھے اسی زمانے میں ایک اور غزل لکھی

رو سر بنہ بہ بالیں۔ تنہا مرا رہا کن — ترک من خراب شب گرد مبتلا کن
مائیم و موج سودا شب تا بروز تنہا — خواہی بیا ببخشا خواہی برو جفا کن
بر شاہ خوبرویاں واجب وفا نباشد — اے زرد روئے عاشق تو صبر کن وفا کن
دردیست غیر مردن آن را دوا نباشد — پس من چگونہ گویم آن درد را دوا کن
در خواب دوش پیرے در کوئے عشق دیدم — با دست اشارتم کرد کہ عزم سوئے ما کن
گر اژدہاست در رہ عشقیست چون زمرد — از برق آن زمرد ہیں دفع اژدہا کن
بس کن کہ بیخودم من گر تو ہنر فزائی — تو نیخ بوعلی گو تنبیہ بوعلا کن

چند روز کے بعد مزاج ناساز ہوا۔ اکمل الدین اور غضنفر کہ اپنے زمانے کے جالینوس تھے۔ علاج
میں مشغول ہوئے لیکن نبض کا یہ حال تھا کہ ابھی کچھ ہے ابھی کچھ ہے۔ آخر تشخیص سے عاجز آئے
اور مولانا سے عرض کی کہ آپ خود مزاج کی کیفیت سے مطلع فرمائیں۔ مولانا مطلق متوجہ نہیں

